ماہنامہ
کنز الایمان لاہور
اردو انگریزی

مسلسل اشاعت کا 30 واں سال

جنوری 2021ء

# مَوْتُ الْعَالِمِ مَوْتُ الْعَالَم

(عالِم کی موت عالَم کی موت ہوتی ہے)

امیر المجاہدین شیخ الحدیث

# علامہ حافظ خادم حسین رضوی نمبر

مدیر اعلیٰ
محمد نعیم طاہر رضوی

اہلسنت وجماعت کا ترجمان وفکر رضا کا امین

ماہنامہ
# کنزالایمان
لاہور
اردو
انگریزی

جمادی الاوّل 1442ھ، جنوری 2021ء، جلد 30 شمارہ 1



بیادِ حکیم اہلسنت حضرت
محمد موسیٰ امرتسری علیہ الرحمہ



## زرتعاون

| | |
|---|---|
| عام شمارہ | 50 روپے |
| سالانہ (عام) | 500 روپے |
| سالانہ (کتب خانے اور ادارے) | 600 روپے |
| تاحیات (پاکستان) | 10,000 روپے |

### دیگر ممالک

| | |
|---|---|
| سالانہ | 50 امریکی ڈالر |
| تاحیات | 275 امریکی ڈالر |
| امریکہ | 50 ڈالر |
| یورپ اور عرب ممالک | 40 ڈالر |
| عراق، ایران، ترکی، بھارت | 35 ڈالر |

Tel: 0092-42-36680752,36681927
Mob: 0092-333-4284340
www.kanzliman.org
E-mail:kanzul_iman@gmail.com

ترسیل زر، ادارتی وانتظامی امور میں رابطے کا پتہ
کنزالایمان سوسائٹی دہلی روڈ، صدر بازار، لاہور کینٹ
پاکستان پوسٹ کوڈ نمبر 54810
بذریعہ ایزی پیسہ 0300-4109371

موجودہ شمارہ
=/100 روپے

پرنٹر: محمد نسیم چاچا پرنٹنگ پریس، صدر، لاہور چھاؤنی

حکومت پاکستان کے سرکلر نمبر S.O(A.IV)4-5-96 کے تحت ...

## اس شمارے میں

وہ جو نہ تھے تو کچھ نہ تھا وہ جو نہ ہوں تو کچھ نہ ہو

وہ جان ہیں جہان کی جان ہے تو جہان ہے

# ہم سوئے حشر چلیں گے شہِ ابرار کے ساتھ

حافظ مظہر الدین مظہر

ہم سوئے حشر چلیں گے شہِ ابرار کے ساتھ
قافلہ ہوگا رواں قافلہ سالار کے ساتھ ﷺ

رہ گئے منزل سدرہ پہ پہنچ کر جبریل
چل نہیں سکتا فرشتہ تیری رفتار کے ساتھ ﷺ

یہ تو طیبہ کی محبت کا اثر ہے ورنہ
کون روتا ہے لپٹ کر در و دیوار کے ساتھ

اے خدا دی ہے اگر نعتِ نبی کی توفیق
حُسنِ کردار بھی دے لذت گفتار کے ساتھ

پُل سے مجھ سا بھی گنہگار گزر جائے گا
ہوگی سرکار کی رحمت جو گنہگار کے ساتھ ﷺ

رات دن بھیج سلام ان پہ ملائک کی طرح
پڑھ درود ان پہ غلامانِ وفادار کے ساتھ ﷺ

دیکھ اے معترض نعتِ رسول عربی ﷺ
قُرب حساں کو ملا تھا انہی اشعار کے ساتھ

سب عطائیں ہیں خدا کی میرے مولا کے طفیل
ورنہ یہ لطف و کرم مجھ سے گنہگار کے ساتھ

ہم بھی مظہر! سنیں گے کوئی نعت رنگیں
گر ملاقات ہوئی شاعرِ دربار کے ساتھ

☆---☆---☆

# علامہ خادم حسین رضوی رحمتہ اللہ علیہ

ناصر بشیر

جو نقیب عشق رسول تھا وہ چلا گیا
جو مدینے والے کا پھول تھا وہ چلا گیا

کبھی پھول تھا کبھی خار تھا جو کلام میں
جو ہر اک ادا میں قبول تھا وہ چلا گیا
اسے مرتبہ یہ ملا تھا عشق جنون میں

جو نبی کے پاؤں کی دھول تھا وہ چلا گیا
کوئی اس کے جیسا نہیں رہا میرے شہر میں
جو وفا کا اصل اصول تھا وہ چلا گیا

اسے نسبت رہی پنجتن کے چراغ سے
جو غلام اہلبیت رسول تھا وہ چلا گیا

جسے گل کہا زمانہ کے عاشقان رسول نے
جو عدو کے حق میں بھی بولا تھا وہ چلا گیا

وہ سیاہ شب کے گمان میں تھا یقین کوئی
نئی صبح کا جو نزول تھا وہ چلا گیا

☆---☆---☆

اداریہ

# علامہ خادم حسین رضوی دنیا سے چل بسے!

علامہ خادم حسین رضوی دنیا سے چل بسے۔انا للہ وانا الیہ راجعون۔ان کے جانے سے علم و خدمتِ دین اور سیاست کا ایک باب ختم ہوگیا۔آپ علیہ الرحمہ کا یہ سفر حضرت غازی ممتاز حسین قادری شہید علیہ الرحمہ کی رہائی کے لئے جدوجہد سے شروع اوران کی شہادت کے بعد تحریک لبیک یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی دیگر علماء کے ساتھ بنیاد رکھنے پر نئے انداز سے جاری ہوا۔اپنے دیرینہ رفیق ڈاکٹر محمد اشرف آصف جلالی صاحب سے علیحدگی کے بعد تحریک لبیک پاکستان کے نام سے سیاسی جدوجہد کا آغاز کیااور الیکشن حلف نامہ میں ختم نبوت کی شق میں تبدیلی کئے جانے پر فیض آباد کا تاریخی دھرنا دیا جو کہ کامیابی سے ہمکنار ہوااور آپ پاکستان کے تمام علماء میں ممتاز ہوئے اگلامرحلہ ضمنی الیکشن کا تھا جس میں تحریک لبیک پاکستان نے دیگر مذہبی جماعتوں سے زیادہ ووٹ لے کر تمام تر لوگوں کو ورطۂ حیرت میں ڈال دیااس سے اگلا مرحلہ 2018ء کا الیکشن تھا جس میں تحریک لبیک پاکستان نے 22 لاکھ ووٹ حاصل کئے اور مرکز میں پانچویں اور پنجاب میں تیسری بڑی جماعت کے طور پر سامنے آئی۔سندھ صوبائی اسمبلی میں تحریک کو دونشست حاصل ہیں۔ملک خداداد میں جو بھی مذہبی ریشہ دوانی شروع ہوئی اس کے سدباب کیلئے تحریک لبیک پاکستان نے اہم کردار ادا کیا۔آسیہ ملعونہ کا معاملہ ہو یا ختم نبوت ﷺ پر ہونے والے پے در پے حملے ہوں گستاخانہ خاکوں کا معاملہ ہو یاناموس رسالت ﷺ وناموس اہلبیت وناموسِ صحابہ رضی اللہ عنہم کے خلاف جو بھی کھڑا ہواتحریک لبیک پاکستان میدان عمل میں آگئی۔

حالیہ فرانسیسی حکومت کی سرکاری سطح پر گستاخانہ جرأت پر تحریک لبیک پاکستان پھر میدان میں آئی اور فیض آباد میں دھرنا دیا جو کامیابی پر منتج ہوامگر موسم کی خرابی نے علامہ خادم حسین رضوی صاحب کو مزید بیمار کردیا اور آخر وہ اپنے لواحقین اور لاکھوں محبین کو روتا چھوڑ کر چلے گئے۔انا للہ وانا الیہ راجعون۔ اللہ تعالیٰ علامہ صاحب کو جنت الفردوس میں اعلیٰ مقام عطا فرمائے اور سوگواران کو صبرِ جمیل عطا کرے (آمین) ادارہ سوگواران کے غم میں برابر کا شریک ہے

# مَوتُ العَالِمِ مَوتُ العَالَم

## استاذ العلماء امیر المجاہدین حضرت علامہ خادم حسین رضوی

صاحبزادہ محمد محب اللہ نوری

اداریہ: ماہنامہ ''نور الحبیب'' بصیر پور شریف

یہ دنیا دار فانی ہے۔ یہاں جو آیا جانے کے لیے آیا:

''جو کچھ زمین پر ہے فنا ہونے والا ہے اور باقی رہے گی آپ کے رب کی ذات جو بڑی عظمت اور احسان والی ہے''۔ (الرحمٰن 27-26)

صرف رواں سال 2020ء ہی میں کتنی باغ و بہار شخصیات داغ مفارقت دے گئیں کہ آج ان کی یادیں قلب و روح کو تڑپا جاتی ہیں

؎ بجھے کیا کیا چراغ خانماں افروز کیا کہیے   کہ جن کی یاد سے دل میں اک آتش خانہ روشن ہے

اہل دل، اہل درد اور پرانی وضع کے لوگ جن کا خمیر سادگی، تواضع اور علم سے اٹھایا گیا تیزی سے رخصت ہو رہے ہیں اور قحط الرجال کے اس دور پرفتن کی تاریکی اور گھٹن بڑھتی جا رہی ہے یوں تو روزانہ کتنے افراد عالم آخرت کی جانب روانہ ہوتے ہیں مگر ان میں کچھ ایسے بھی ہوتے ہیں جن کی رحلت صرف ایک گھر، خاندان یا شہر کے لئے ہی نہیں پوری امت کے لیے باعث رنج و الم ہوتی ہے۔ جن کا نعم البدل تو کیا بدل بھی ڈھونڈنے سے نہیں ملتا ایسے ہی قابل رشک افراد میں استاذ العلماء امیر المجاہدین حضرت علامہ خادم حسین رضوی بھی تھے جنہوں نے تحفظ ناموس رسالت صلی اللہ علیہ وسلم اور ختم نبوت صلی اللہ علیہ وسلم کے مقدس مشن کے لئے اپنی محنت لگن اور جہد مسلسل سے تاریخ ساز کارنامے انجام دیے۔۔۔ ان کے خطابات سے ایک نیا جذبہ اور ولولہ پیدا ہوا جس سے پاکستان، ہی نہیں عالم اسلام ''لبیک یا رسول اللہ'' کے مقبول نعرے سے گونج اٹھا۔

علامہ رضوی سیلف میڈ انسان تھے۔ اٹک سے تعلق تھا۔ حفظ قرآن کریم کے بعد درس نظامی کی

تکمیل کی بعد ازاں جامعہ نظامیہ رضویہ میں استاذ الصرف کی حیثیت سے شہرت پائی ۔اسی اثناء میں محکمہ اوقاف پنجاب کی ملازمت اختیار کی پھر استعفیٰ دے کر تحریکی کاموں میں مشغول ہو گئے۔ وہ قرآن وحدیث، اسلامی تاریخ اور علامہ اقبال کے برمحل اقتباسات سے لوگوں کو گرماتے وہ اپنی طرز خطابت اور انداز سیاست کے موجد بھی ہیں اور خاتم بھی ۔۔۔۔

نواز شریف کے دور حکومت میں جب ختم نبوت کے قانون میں ترمیم کی ناپاک سعی کی گئی تو علامہ رضوی نے نومبر 2017ء کو فیض آباد (راولپنڈی) میں تاریخی دھرنا دیا۔ جو 22 دنوں کے بعد اس وقت کے وزیر قانون کی برطرفی اور ایک معاہدے کی صورت میں ختم ہوا ان کی جماعت تحریک لبیک پاکستان نے 2018ء کے الیکشن میں مجموعی طور پر 22 لاکھ سے زیادہ ووٹ لے کر حکومتی سیاسی اور صحافتی حلقوں کو ورطۂ حیرت میں ڈال دیا۔ فرانس میں وہاں کی حکومت کی سرپرستی میں توہین آمیز خاکوں کی اشاعت سے دینی حلقوں میں احتجاج کا سلسلہ جاری تھا کہ رضوی صاحب نے اس سلسلے میں بھرپور انداز میں احتجاج کرتے ہوئے ، فیض آباد میں ایک بار پھر دھرنا دیا۔ حکومت کی طرف سے بے رحمانہ انداز میں آنسو گیس کے شیل پھینکے گئے ۔سخت سردی اور بارش کے باوجود وہ خود اور تحریک کے کارکنان چٹان کی طرح کھڑے رہے۔ اس دوران ان کی طبیعت ناساز ہو گئی اور بالآخر 19 نومبر 2020 جمعرات اور جمعہ کی درمیانی شب تقریبا آٹھ بجے ان کی روح قفسِ عنصری سے پرواز کر گئی۔ (انا للہ وانا الیہ راجعون)

مینار پاکستان کے وسیع وعریض گراؤنڈ میں نماز جنازہ تھا مگر نہ صرف یہ پارک ہی نہیں بلکہ بادشاہی مسجد اور گردو جوار کی تمام سڑکیں انسانوں سے پُر تھیں۔ ہر طرف سر ہی سر نظر آرہے تھے یوں سرکار ابد قرار صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے در کی نوکری کرنے والے کو اللہ تعالیٰ نے عظمت وعزت سے سرفراز فرمایا بلاشبہ حضرت کا وصال "موت العالِمِ موت العالَم" کا آئینہ دار ہے۔ قحط الرجال کے اس دور میں ایسی ہستی کی جدائی عالم اسلام کے لئے بالعموم اور اہل سنت و جماعت کے لیے بالخصوص عظیم سانحہ ہے اللہ تعالیٰ حضرت کو ترقی درجات سے نوازے اور ان کے صاحبزادے تحریک لبیک کے نئے امیر صاحبزادہ علامہ حافظ محمد سعد رضوی، تحریک لبیک کے کارکن اہل خانہ اور وابستگان کو معتقدین کو صبر جمیل عطا فرمائے اور انہیں ان کے عظیم مشن کو جاری رکھنے کی توفیق عطا فرمائے آمین بجاہ نبی الامین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم

# رہے گا یونہی انکا چرچا رہے گا

پروفیسر حافظ محمد عطاء الرحمٰن رضوی

اداریہ: ماہنامہ رضائے مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم گوجرانوالہ

سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کا ذکر لمحہ بہ لمحہ بڑھتا ہی جارہا ہے اور آپ کی شان میں روز بروز اضافہ ہوتا جارہا ہے۔ گلی گلی محافلِ میلاد سجائی جارہی ہیں۔ سیرت طیبہ پر تحقیقی کام جاری ہے اور نت نئی کتب شائع ہو کر سامنے آرہی ہے یہ شان وعظمت دیکھ کر منکرین گھبرا گئے اور بوکھلاہٹ کا شکار ہو کر سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کے گستاخانہ خاکے شائع کیے۔ منکرین کی اس کج روی کی حکومتی سطح پر سوائے ترکی کے کسی نے پرزور مذمت نہیں کی لیکن عوامی سطح پر پورا عالم اسلام تمام گستاخوں بالخصوص گستاخ فرانسیسی حکومت کی مذمت اور اس کی مصنوعات کا بائیکاٹ کررہا ہے۔ امیر المجاہدین علامہ حافظ خادم حسین رضوی رحمتہ اللہ علیہ نے لیاقت باغ سے فیض آباد تک ناموس رسالت مارچ کیا اور فیض آباد میں دھرنا دیا اور بجا طور پر حکومت سے مطالبہ کیا کہ چونکہ گستاخی فرانسیسی حکومت نے کیا ہے لہذا جواب بھی پاکستانی حکومت کی جانب سے فرانسیسی سفیر کو ملک بدر کرنے سے اور فرانسیسی مصنوعات کا سرکاری طور پر بائیکاٹ کرنے سے دینا چاہیے۔ حکومتی نمائندگان نے سفیر کی ملک بدری کے لئے دو سے تین ماہ کا ٹائم لیا اور فرانسیسی مصنوعات کے فوری بائیکاٹ کا وعدہ کیا۔ اس عہد نامہ پر دو حکومتی وزراء اور کمشنر اسلام آباد کے دستخط موجود ہیں۔ علامہ حافظ خادم حسین رضوی گستاخانہ خاکوں کی اشاعت کا غم لیے ہوئے دھرنے کے دو دن بعد داعی اجل کو لبیک کہہ گئے۔

جوڑ کے تو کوہ گراں تھے ہم
جو چلے تو جاں سے گزر گئے
رہ یار ہم نے قدم قدم
تجھے یادگار بنا دیا

ان کی اچانک رحلت کا غم جہاں پورے عالم اسلام میں محسوس کیا گیا وہاں دشمنوں نے خوشی منائی۔ انڈین میڈیا کے متشدد صحافیوں نے امیر المجاہدین پر تنقید کرتے ہوئے ان کی رحلت پر مسرت کا

اظہار کیا۔ہالینڈ کے گستاخ گیرٹ ولڈر جس نے گستاخانہ خاکوں کی نمائش کا مقابلہ کروانے کا اعلان کیا تھا اور عاشقان رسول کے پرزور احتجاج پر ہالینڈ حکومت نے اسے روکا تھا اس گستاخ کی باسی کڑھی میں ابال آیا، اس نے "خوب چھٹکارا" کے الفاظ لکھ کر شیخ الحدیث علامہ خادم حسین رضوی کی رحلت پر خوشی کا اظہار کیا۔

ماشاءاللہ حد نظر تک پھیلے ہوئے جنازے کا عظیم الشان اجتماع ان گستاخوں کی نیندیں حرام کرنے کے لیے کافی تھا اور پکار پکار کر یہ اعلان کر رہا تھا کہ گستاخانِ رسالت کان کھول کر سن لیں کہ امیر المجاہدین تو دنیا سے تشریف لے گئے لیکن انکا مشن جاری و ساری رہے گا۔ ناموسِ رسالت صلی اللہ علیہ وسلم کے تحفظ کی آواز بلند ہوتی رہے گی۔ غازی علم الدین شہید، غازی عامر عبدالرحمٰن شہید اور غازی ممتاز حسین قادری شہید کے پیروکار جنم لیتے رہیں گے۔ لبیک یا رسول اللہ (صلی اللہ علیہ وسلم) کا نعرہ بلند ہوتا رہے گا، جسے سن کر محبت والوں کا ایمان تازہ اور گستاخوں کے دل دہلتے رہیں گے۔

بتلا دو گستاخِ نبی کو، غیرت مسلم زندہ ہے
آقا پہ مَر مٹنے کا جذبہ، کل بھی تھا اور آج بھی ہے
پست وہ کیسے ہو سکتا ہے، جس کو حق نے بلند کیا
دونوں جہاں میں انکا چرچا، کل بھی تھا اور آج بھی ہے

اور اعلیٰحضرت امام اہلسنّت مولانا شاہ احمد رضا خاں محدث بریلوی علیہ الرحمہ نے کیا خوب فرمایا:

پڑے خاک ہو جائیں جل جانے والے
رہے گا یونہی انکا چرچا رہے گا

اور ان شاءاللہ: پڑے خاک ہو جائیں خاکے بنانے والے

☆---☆---☆

# تاجدار ختم نبوت صلی اللہ علیہ وسلم کا عشق صادق

# حاجی لال خان کا پیارا لعل

صاحبزادہ محمد داؤد رضوی گوجرانوالہ

تاجدار ختم نبوت صلی اللہ علیہ وسلم کی ولادت باسعادت کے مقدس مہینے ربیع الاول شریف 1386ھ کی بابرکت ساعتوں میں صوبہ پنجاب کے دور دراز علاقہ اٹک کی تحصیل پنڈی گھیب میں نکا توت نامی گاؤں کے ایک درویش صفت بزرگ حاجی لال خان کو اللہ تعالی نے اپنے پیارے حبیب صلی اللہ علیہ وسلم کے صدقے لال و لعل عطا فرمایا جس کی چمک دنیا بھر میں محسوس ہو رہی ہے۔

خادم حسین آپ کا نام تجویز ہوا جو اسم بامسمّی ثابت ہوا۔ روزنامہ پاکستان لاہور کے کالم نگار نے ''وہیل چیئر والے باباجی'' کے عنوان سے اپنے مضمون میں لکھا ہے کہ خادم حسین نام کا خادم نہیں تھا بلکہ زندگی بھی واقعی اپنے آقا صلی اللہ علیہ وسلم کا خادم بن کر گزاری جب کبھی ماحول میں بے دینی کی ہوس ڈیرے ڈالتی تو وہ تازہ ہوا کا جھونکا بن کر تنگ ہوتی سانسوں کو کشادگی عطا کر جاتا، جب بھی گلشن اسلام میں خزاں پنجے گاڑتی تو بہار بن کے قلب و نظر کے سوکھے گلشن میں عشق و مستی کے پھول کھلا جاتا، جب بھی گھٹا ٹوپ اندھیرے اس قوم کی منزل کھوٹی کرنے لگتے تو وہ روشنی بن کر تاریک ماحول کافور کر دیتا، جب کبھی الحاد کی دھوپ نے وجود کو جلانا چاہا تو ابر سایہ دار بن گیا۔ وہ ابریشم کی طرح نرم تھا لیکن جب بات ناموس رسالت صلی اللہ علیہ وسلم کی آتی تو فولاد بن جاتا تھا۔ وہ اقبال کا ایسا مرد مومن تھا جو خاکی تھا مگر خاک (کی آلودگی سے) سے آزاد تھا۔ افلاک جیسا غرور رکھنے والوں سے اس کی حریفانہ کشاکش تھی۔ ناموس رسالت صلی اللہ علیہ وسلم کی خاطر اسنے نہ صرف بھاری تنخواہ والی نوکری چھوڑ دی۔ ٹھٹھرتی راتوں میں ننگی سڑکوں پر بھی جا سویا وہ غیرت بلقیس کی زندہ مثال تھا جس کے بام تک مرغ حکمران کبھی نہ پہنچ پایا۔ بارہا آزمائش کا وقت آیا لیکن وہ

بے خطر آتش نمرود میں کود گیا۔ وہ ختم نبوت ﷺ جیسے حساس مسئلہ کو الفاظ کی جادوگری کا نشانہ بنانے والے کے لئے عصائے موسوی تھا وہ بے حیائی کے سیل رواں کے لیے کشتی نوح تھا۔ اس عاشق صادق کی لغت میں روباہی کا لفظ موجود ہی نہیں تھا۔ وہ ایسا خادم نہیں تھا کہ دن کو ختم نبوت ﷺ کا نام لیتا اور رات کو محفل موسیقی سے لطف اندوز ہوتا بلکہ دن ہو یا رات اس مرد درویش کے ہونٹوں پر بس یہی نغمہ ہوتا تھا:

تاجدار ختم نبوت ﷺ ۔۔۔۔۔۔۔ زندہ باد زندہ باد

وہ کہتا تھا کہ "حضور نال عشق کرنا اے، تے اَنے واں کرنا اے" یعنی آقا صلی اللہ علیہ وسلم سے عشق کرنا ہے اور اندھا دھند کرنا ہے۔ اس نے صرف کہا ہی نہیں بلکہ اپنے آقا و مولی ﷺ سے عشق "اَنے واں" کر کے دکھایا بھی!

جب راہ عزیمت پر نکلا تو اپنے دونوں بیٹوں کو ساتھ لے کر گیا اور نہ صرف انہیں سڑکوں پر سلایا بلکہ خود بھی کارکنوں کے ساتھ ہی سڑک پر سوتا رہا وہ چاہتا تو اعلیٰ حلقوں سے بنا کر رکھتا اور اپنے بیٹوں کی شادی میں ان سے سلامیاں لیتا۔ یورپ میں پر تعیش زندگی بسر کرتا۔ ایک آدھ "سالانہ ختم نبوت کانفرنس" کر کے مریدوں کو بیوقوف بناتا، اپنے لئے محل تعمیر کراتا، مریدوں کے بچوں سے مدرسوں کو آباد کر کے اپنی اولادوں کو بیرون ملک بھیج دیتا لیکن اس نے خانقاہوں میں بیٹھ کر نذرانے وصول کرنے کی بجائے رسم شبیری ادا کرنا ضروری سمجھا۔ اس کی ساری گفتگو نقطۂ لولاک کے گرد گھومتی تھی ادھر سرکاری سطح پر منایا جانے والا عشرہ رحمت اللعالمین صلی اللہ علیہ وسلم کا آخری دن تھا اور اُدھر اس عاشق صادق کا روئے زمین پر آخری دن تھا واللہ کیا مطابقت ہے:

ع ۔۔۔۔ ایں سعادت بزور بازو نیست

لوگ اسے مختلف معاملات میں پھنسانے کی کوشش کرتے رہے لیکن وہ "عشق دی گل" سناتا رہا آخر کار بقول امام احمد بن حنبل علیہ الرحمہ، اس کے اور اس کے مخالفین کے درمیان فیصلہ اس کے جنازے نے ہی کیا۔ باباجی کے جنازے کو دیکھتے ہوئے میرے ذہن میں انہی کا ایک فقرہ گونجتا

رہا جو انہوں نے گزشتہ سال مینار پاکستان پر ہی منعقدہ لبیک یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کانفرنس میں بولا تھا:

"دس ہوئے مینار پاکستان ایہو جیا منظر کدی پہلے بھی ویکھیا ای"

(محمد کوثر عباس روزنامہ پاکستان 24 نومبر 2020ء)

اعلیٰ حضرت امام احمد رضا خان علیہ الرحمہ کے مقبول زمانہ کلام کا ایک پیارا شعر:

انہیں جانا انہیں مانا نہ رکھا غیر سے کام　　　　للہ الحمد میں دنیا سے مسلمان گیا

مولانا حافظ خادم حسین رضوی کچھ اس انداز میں بلکہ وجدانی کیفیت میں پڑھتے کہ مجمع پر بھی کیفیت طاری ہو جاتی اور پھر دنیا نے دیکھا کہ ان کا انجام بھی ایسا ہی ہوا۔ ربیع الآخر کی چوتھی شب، نماز عشاء کی ادائیگی کے بعد کچھ دین کی باتیں کر کے صلوٰۃ وسلام پڑھتے ہوئے اپنی جان، جاں آفریں کے سپرد کردی۔ اناللہ وانا الیہ راجعون

میری ان سے پہلی ملاقات یوں ہوئی کہ والد گرامی مفتی ابوداؤد محمد صادق رضوی رحمۃ اللہ علیہ نے گوجرانوالہ صدیق آباد (کلر آبادی) حافظ آباد روڈ، عظیم الشان جامع مسجد سنی رضوی تعمیر کرائی۔ تقریباً پندرہ سولہ سال قبل مولانا محمد عبدالغفور رضوی نے مولانا خادم حسین رضوی رحمۃ اللہ علیہ کو جلسہ یوم سیدنا صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ میں خطاب کے لیے دعوت دی۔ چنانچہ آپ تشریف لائے اور کھڑے ہو کر تقریباً ڈیڑھ گھنٹہ ایمان افروز بیان فرمایا۔

لاہور میں کافی عرصہ ہر سال شیخ اظہر حسین رضوی کے گھر والد گرامی مفتی ابوداؤد محمد صادق رضوی رحمۃ اللہ علیہ بڑی گیارہویں شریف کی محفل میں خطاب فرمانے کے لئے تشریف لے جاتے رہے۔ علامہ خادم حسین رضوی بھی اپنے رفقا کے ہمراہ حضرت نباضِ قوم رحمۃ اللہ علیہ کا خطاب سننے کے لیے تشریف لاتے اور آپ کا بڑا ادب واحترام فرماتے۔

مجاہد تحریک ختم نبوت مولانا محمد خالد حسن مجددی رضوی نے مولانا خادم حسین رضوی رحمۃ اللہ علیہ کی یاد میں منعقدہ تقریب میں انکشاف کیا کہ مولانا حافظ خادم حسین رضوی رحمۃ اللہ علیہ، محدث اعظم

پاکستان مولانا ابوالفضل محمد سردار احمد رحمۃ اللہ علیہ کے خلیفہ اوّل اور شاگرد رشید ہیں۔ مولانا ابوداؤد محمد صادق رضوی رحمۃ اللہ علیہ، مولانا علامہ گل احمد عتیقی صاحب، مولانا حافظ محمد عبدالستار سعیدی صاحب کے شاگرد رشید ہیں۔

والد گرامی مفتی ابوداؤد محمد صادق صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی وجہ سے مولانا حافظ خادم حسین رضوی رحمۃ اللہ علیہ راقم الحروف اور برادرم حافظ صاحبزادہ محمد عارف رضوی سلمہٗ اور برادرم صاحبزادہ محمد رؤف رضوی سلمہٗ پر بڑی شفقت فرماتے۔ فقیر کو کئی مرتبہ اپنے فدایان ختم نبوت صلی اللہ علیہ وسلم کے زیر اہتمام ایوان اقبال لاہور میں منعقد ہونے والی تاجدار ختم نبوت کانفرنس اور ایک مرتبہ مسلم مسجد میں منعقد ہونے والی کانفرنس میں بیان کرنے کا حکم فرمایا۔ کئی مرتبہ فرماتے کہ غازی ممتاز حسین قادری رحمۃ اللہ علیہ کا پڑھا ہوا شعر بھی سنائیں:

یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تیرے چاہنے والوں کی خیر
سب غلاموں کا بھلا، سب کریں طیبہ کی سیر

18 ذوالحجہ 1436ھ بمطابق 3 اکتوبر 2015ء بروز ہفتہ نماز مغرب سے چند لمحات قبل والد گرامی ولی کامل مفتی ابوداؤد محمد صادق رضوی کا وصال ہوا تو وصال کے چند گھنٹے بعد رات تقریباً 11 بجے مولانا خادم حسین رضوی کا فون آیا، اظہار افسوس فرمانے کے بعد پوچھا کہ "حاجی صاحب کا جنازہ کس نے پڑھانا ہے"۔ میں نے عرض کیا کہ "ابھی سوچ و بچار ہو رہی ہے" تو آپ فرمانے لگے کہ آپ خود اپنے والد گرامی کا جنازہ پڑھائیں۔ میں نے عرض کیا کہ حضرت میں تو ایک حقیر سا انسان ہوں، ماشاء اللہ "بڑے بزرگ عالم دین جنازہ پڑھائیں گے"۔ دوبارہ فرمانے لگے کہ "میرا خیال ہے آپ ہی پڑھائیں"۔ فقیر نے بڑے ادب سے معذرت کی اگلے دن آپ نے قبلہ حاجی صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی نماز جنازہ میں شرکت فرمائی اور تدفین کے وقت بھی موجود رہے۔ حضرت نباضِ قوم رحمۃ اللہ علیہ کے ختم چہلم کی تقریب میں بھی آپ نے خطاب فرمایا۔

ایک مرتبہ جلوس کی شکل میں راولپنڈی سے لاہور جاتے ہوئے گوجرانوالہ میں کچھ دیر کے لیے ٹھہرے تو میں نے عرض کیا کہ حضرت ماشاء اللہ عاشقوں کے اتنا بڑا ہجوم ہے، اباجی قبلہ رحمۃ اللہ علیہ ایسے موقع پر پڑھا کرتے تھے۔۔۔

جب حسن تھا انکا جلوہ نما، انوار کا عالم کیا ہوگا
بن دیکھے فدا ہے ہر کوئی، دیدار کا عالم کیا ہوگا

سن کر بہت خوش ہوئے فرمانے لگے کہ "مائک پر یہ سب کو سناؤ"۔

6 صفرالمظفر 1433ء یکم جنوری 2012ء، ہماری ہمشیرہ محترمہ کا وصال ہوا تو آپ نے فاتحہ خوانی کے لئے آنے کا اظہار فرمایا، ہم نے عرض کی کہ آپ آنے کی بجائے، چند دن کے بعد مرکز اہلسنت زینت المساجد میں عرس قادری رضوی کی تقریب ہے اس موقع پر آپ تشریف لے آئیں چنانچہ اس موقع پر تشریف لائے۔ بڑا پیارا بیان فرمایا۔

ایک مرتبہ گوجرانوالہ میں اہل سنت وجماعت کی اولین معیاری دینی درس گاہ جامعہ حنفیہ رضویہ سراج العلوم کے سالانہ جلسہ دستار فضیلت کے موقع پر بھی آپ کا بڑا ایمان افروز بیان ہوا۔ ربیع الاول 1434ھ میں جامع مسجد رضائے مصطفٰی، نیو نمبر مارکیٹ عالم چوک میں بھی آپ نے ولادت تاجدار ختم نبوت صلی اللہ علیہ وسلم کے موقع پر بیان فرمایا۔

☆---☆---☆

پاکستان کا مطلب کیا۔۔۔

لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ

# علامہ خادم حسین رضوی......حیات و خدمات

پروفیسر حافظ محمد عطاء الرحمٰن قادری

شیخ الحدیث امیر المجاہدین حضرت علامہ حافظ خادم حسین رضوی اچانک رحلت فرما گئے۔ انا للہ و انا الیہ راجعون۔ جانا تو دنیا سے ہر ایک نے ہے لیکن ان کا اس قدر جلد داغ مفارقت دے جانا ہر مسلمان کو تڑپا گیا۔ اس سانحہ پر صرف لواحقین ہی نہیں ملک و بیرون ملک کے عاشقانِ رسول غمزدہ وملول ہیں۔ ساری زندگی ذکرِ مصطفےٰ ﷺ کے دھومیں مچانے والے کی یاد میں ہر اپنا اور بیگانہ رطب اللسان ہے۔ ان کے صحیفۂ حیات کے چند اوراق نذر قارئین ہیں۔

**ولادت:** شیخ الحدیث علامہ حافظ خادم حسین رضوی کی ولادت ۳ ربیع الاول ۱۳۸۶ھ/۲۲ جون ۱۹۶۶ء بروز بدھ تحصیل پنڈی گھیپ ضلع اٹک کے ایک قصبے نکہ کلاں میں ہوئی۔ آپ کے والد گرامی حاجی لعل خان اعوان برادری کے ایک زمیندار گھرانے کے فرد تھے۔

**تعلیم و تربیت:** ابتدائی تعلیم چوتھی جماعت تک اپنے گاؤں میں حاصل کی۔ پھر جہلم میں حفظ القرآن کی سعادت پائی اور دینہ میں علامہ قاری محمد یوسف سیالوی سے تجوید وقراءت کی تعلیم حاصل کی۔ درسِ نظامی عظیم وقدیم درسگاہ جامعہ نظامیہ رضویہ سے کیا۔

**اساتذہ کرام:** فیض یافتۂ محدثِ اعظم پاکستان مفتی محمد عبدالقیوم ہزاروی، استاذ العلماء مولانا محمد رشید نقشبندی، شیخ الحدیث مولانا محمد عبداللطیف نقشبندی، شرف ملت علامہ محمد عبدالحکیم شرف قادری برکاتی، شیخ الحدیث علامہ حافظ محمد عبدالستار سعیدی، مولانا علامہ محمد صدیق ہزاروی، قاری غلام یٰسین، حافظ غلام محمد۔

**تدریس:** تدریس کا آغاز مادر علمی جامعہ نظامیہ رضویہ سے کیا۔ عرصہ دراز تک صرف ونحو کی تدریس فرمائی اور ملک و بیرون ملک میں عربی گرائمر کی تدریس کے حوالے سے خصوصی شہرت پائی۔ جامعہ نظامیہ رضویہ میں ہی شیخ الحدیث کے منصب پر فائز رہے اور ابوداؤد شریف کا درس مشہور تھا۔ جامعہ نعمانیہ لاہور میں بھی تدریس فرمائی اور اہلِ سنت کے اس قدیمی ادارے کو حیات نو بخشی، اس کی عظیم الشان جامع مسجد بنوائی۔ تحریکی مصروفیات کی وجہ سے تدریس کا سلسلہ موقوف ہو گیا تھا لیکن وصال سے کچھ عرصہ قبل جامعہ نعمانیہ میں تدریس کا دوبارہ آغاز فرما دیا تھا۔

**تصنیف و تالیف:** تنظیم المدارس اہلسنت پاکستان کے امتحان کے لیے آپ نے ایک مقالہ

بعنوان "اعلیٰ حضرت بحیثیت مرجع العلماء" تحریر فرمایا جو آپ کے استاذ محترم مفتی محمد عبدالقیوم ہزاروی علیہ الرحمہ کو اس قدر پسند آیا کہ اسے فتاویٰ رضویہ میں بطور تعارف شامل فرمایا۔ ضرورت ہے کہ اس یادگار مقالے کو علیحدہ رسالے کی شکل میں بار بار شائع کیا جائے۔ علاوہ ازیں عربی گرائمر سے متعلق دو کتب تیسیر ابواب الصرف اور تعلیلات خادمیہ تحریر فرمائیں جو نصابی کتب ہونے کی وجہ سے دینی مدارس میں بہت مقبول ہیں اور ان کے متعدد ایڈیشن شائع ہو چکے ہیں۔ عربی صرف ونحو میں مہارت کی وجہ سے امام الصرف والنحو کے لقب سے یاد کیے گئے۔

**بیعت و خلافت:** آپ سلسلہ عالیہ نقشبندیہ مجددیہ میں عارف کامل حضرت "خواجہ محمد عبدالواحد صدیقی المعروف حاجی پیر صاحب علیہ الرحمہ کے دست حق پرست پر بیعت ہوئے جبکہ اپنی عظیم الشان دینی وروحانی خدمات کی بدولت تاج الشریعہ، نبیرۂ اعلیٰ حضرت مفتی محمد اختر رضا خاں بریلوی علیہ الرحمہ اور ولی کامل، نباضِ قوم مفتی ابوداؤد محمد صادق رضوی علیہ الرحمہ سے سلسلہ عالیہ قادریہ رضویہ کی خلافت سے سرفراز ہوئے۔

**دینی و ملی خدمات:** آپ کی زندگی کا مقصد دین کی سربلندی تھا۔ اس مقصد کو لے کر آپ عمر بھر سراپا جدوجہد رہے۔ اس سلسلے میں فدایانِ ختم نبوت کے امیر رہے اور تحفظ ختم نبوت کے لیے خوب محنت کی۔ اس تنظیم کے زیر اہتمام ۷ ستمبر کو ایوانِ اقبال میں تاجدار ختم نبوت کانفرنس کا انعقاد کیا جاتا تھا اور اس کا ترجمان "العاقب" شائع ہوتا رہا۔ العاقب کے تحفظ ناموسِ رسالت نمبر اور علامہ فضل حق خیر آبادی نمبر بڑے زبردست حوالے کی چیز ہیں، جامعہ نظامیہ رضویہ کے فارغ التحصیل علماء کی تنظیم "مجلسِ علمائے نظامیہ" کے امیر رہے۔

☆ غازی ممتاز حسین قادری کی رہائی کے لیے ان تھک محنت کی اور ان کی شہادت کے بعد تحریک لبیک یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم میں بنیادی کردار ادا کیا۔ ۲۰۱۷ء میں ختم نبوت کے تحفظ کے لیے فیض آباد میں کامیاب دھرنا دیا اور وزیر قانون کا استعفیٰ لے کر اُٹھے۔ ۲۰۱۸ء کے عام انتخابات میں آپ کی قیادت میں تحریکِ لبیک پاکستان نے حصہ لیا اور ۲۲ لاکھ ووٹ لے کر ملک کی پانچویں بڑی جماعت ٹھہری۔

☆ آسیہ ملعونہ کی رہائی کے خلاف تحریک چلائی جس کی پاداش میں کئی ماہ قید و بند کی صعوبتیں برداشت کیں۔ آپ محکمہ اوقاف میں اپنے استاذ محترم مفتی محمد عبدالقیوم ہزاروی کی اجازت سے تشریف لے گئے اور جامع مسجد شاہ ابوالمعالی اور جامع مسجد پیر مکی کے خطیب رہے لیکن جب آپ نے محسوس کیا کہ محکمہ اوقاف آپ کی آواز کو دبانا چاہتا ہے تو دامن جھاڑ کر یوں چلے آئے کہ باقاعدہ

ریٹائرمنٹ و پنشن وغیرہ کے حصول کے لیے مڑ کر بھی نہ دیکھا۔ جامع مسجد رحمۃ اللعالمین نزد چوک یتیم خانہ ملتان روڈ لاہور کے تاحیات خطیب رہے۔ یہ مسجد آپکی زیرنگرانی دوبارہ تعمیر کی گئی تھی اور اسی کے پہلو میں آپ کا مزار شریف بھی بنایا گیا ہے۔

☆ ناموسِ رسالت کے لیے اس دور میں آپکی آواز سب سے توانا اور پختہ قرار پائی۔ زندگی کا آخری خطاب ناموسِ رسالت کے موضوع پر فیض آباد دھرنے میں ۱۶ نومبر ۲۰۲۰ء کو فرمایا اور حکومت سے ایک مرتبہ پھر اپنی بات منوا کر اُٹھے یعنی فرانسیسی سفیر کی ملک بدری اور فرانسیسی مصنوعات کا بائیکاٹ کیا جائے گا۔

**اندازِ خطابت:** آپ کے اندازِ خطابت نے دنیا کے دل موہ لیے تھے۔ یہ منفرد اندازِ خطابت تھا جس میں تصنع اور بناوٹ کا نام ونشان بھی نہ تھا۔ لہجہ نہ بالکل سپاٹ ہوتا، نہ مصنوعی جوش بلکہ شبنم کی برسات کی مانند تقریر فرماتے۔ موقع بموقع حقیقی جذبے کے ساتھ برق کی مانند گرجتے۔ یوں کہنا درست ہوگا کہ اپنے اندازِ خطاب کے آپ خود ہی موجد تھے۔ گردانیں سنا کر داد بھی آپ نے وصول کی اور حدیث شریف اور فرمودات صحابہ کے طویل متن اس مسحور کن انداز میں پڑھتے کہ مجمع پر وجد طاری ہو جاتا۔ بالخصوص حسن و جمالِ مصطفےٰ اور سراپائے رسول اکرم ﷺ بیان کرتے تو رنگ باندھ دیتے۔ فتاویٰ رضویہ شریف کا خطبہ زبانی یاد تھا، جسے کئی مرتبہ دورانِ خطاب سنایا۔ امام احمد رضا بریلوی علیہ الرحمہ اور علامہ اقبال علیہ الرحمہ کا کلام از بر تھا۔ اپنے تو اپنے غیر بھی ماننے پر مجبور ہو گئے کہ کلام اقبال کا ایسا حافظ اور شارح ہم نے کبھی نہیں دیکھا۔ قصیدہ بردہ شریف بھی آپ کو مکمل یاد تھا۔ ناموسِ رسالت ﷺ آپکے خطابات کا مرکزی موضوع رہا اور اس کے ساتھ ساتھ ناموسِ صحابہ واہلبیت رضی اللہ عنہم کے لیے آپ کی تقاریر نہایت جاندار رہیں۔ صحابہ کرام علیہم الرضوان کی بارگاہ میں بے ادبی کرنے والوں کے لیے شمشیر برہنہ ثابت ہوئے۔ تقریر کھڑے ہو کر کرنا پسند کرتے تھے لیکن ۲۰۰۹ء میں ایک حادثے کے نتیجے میں نچلا دھڑ مفلوج ہو جانے کی وجہ سے وہیل چیئر پر تشریف فرما ہو کر خطاب فرماتے۔ آہ!

زمانہ بڑے غور سے سُن رہا تھا
"تمہیں" سو گئے داستاں کہتے کہتے

**اخلاق و عادات:** آپ دشمنوں کے لیے مردِ آہن تھے تو دوستوں کے لیے ریشم کی مانند نرم تھے۔ نہایت خوش اخلاق مہمان نواز اور ملنسار تھے۔ چہرہ بالعموم متبسم رہتا تھا۔ ان کی مسجد میں روزانہ بعد نمازِ عشاء درود پاک کی محفل سجائی جاتی اور آپ کے گھر سے روزانہ شیرینی بطور تبرک پیش کی جاتی۔ دلائل الخیرات شریف باقاعدگی سے پڑھتے تھے۔ قرآنِ کریم کی تلاوت حرزِ جاں تھی۔ مفتی محمد اشرف القادری کا بیان ہے کہ دورانِ سفر آپ پندرہ پندرہ پارے تلاوت کر جاتے تھے۔ غریبوں مسکینوں کی دادرسی کرتے تھے۔ کچھ احباب کا خیال ہے کہ آپ کو دستِ غیب حاصل تھا۔ نہایت سخی اور غریب پرور تھے۔ کسی مسلمان کی تکلیف کو دیکھ کر تڑپ جاتے تھے۔ لباس سادہ لیکن نفیس اور صاف پہنتے تھے۔ معذوری کے باوجود راقم الحروف نے کبھی آپ کے کپڑے میلے تو کجا شکن آلود بھی نہیں دیکھے۔ چہرہ نورانی اور ایسا پُرکشش تھا کہ جو دیکھتا وہ دیکھتا ہی رہ جاتا۔ خاص طور پر آنکھیں پُرکشش اور نظریں عقابی تھیں۔ گفتگو بڑی دلکش، آواز رعب دار اور شیریں اس قدر تھی کہ جی چاہتا تھا کہ وہ بولتے رہیں اور ہم سنتے رہیں۔ کبھی کبھی خوش طبعی بھی فرماتے تھے۔ الغرض نہ تو وہ اس قدر خاموش رہتے کہ زاہدِ خشک معلوم ہوں اور نہ ہی اتنی زیادہ گفتگو کرتے کہ فضول گوئی کا شائبہ ہو۔ وہ علامہ اقبال کے فلسفۂ خودی کی مجسم تصویر تھے۔ علامہ اقبال نے درج ذیل شعر آپ جیسے افراد ہی کے لیے کہا ہے:

جس سے جگرِ لالہ میں ٹھنڈک ہو وہ شبنم
دریاؤں کے دل جس سے دہل جائیں وہ طوفاں

**تاجدارِ بریلی سے عقیدت:** علامہ خادم حسین رضوی علیہ الرحمہ اعلیٰ حضرت امام احمد رضا خاں بریلوی علیہ الرحمہ سے بڑی گہری عقیدت رکھتے تھے۔ باوجود یہ کہ نقشبندی سلسلے میں بیعت تھے لیکن وہ اپنے نام کے ساتھ رضوی اعلیٰ حضرت علیہ الرحمہ کی عقیدت کی وجہ سے لکھتے تھے۔ ان کی شاید ہی کوئی تقریر ہو جو فتاویٰ رضویہ، حدائقِ بخشش اور دیگر کتب اعلیٰ حضرت علیہ الرحمہ کے حوالے سے خالی ہو۔ اعلیٰ حضرت علیہ الرحمہ کا نعتیہ کلام پڑھتے تو سماں باندھ دیتے۔ تشریح کرتے تو وضاحت و تفہیم کا حق ادا کر دیتے۔ سلامِ رضا کے اشعار جب مسلسل پڑھتے تو سامعین عش عش کر اُٹھتے۔ عقائد کے باب میں اعلیٰ حضرت کی تحقیقات سے سرِ مو انحراف کو بھی ہلاکت کا دروازہ قرار دیتے۔ درج ذیل الفاظ میں امیر المجاہدین نے عاجزی وانکساری اور عقیدت و نیازمندی کی انتہا فرما

دی: ’’آپ کو پتہ ہے مَیں اعلیٰ حضرت بریلوی کے در کے کتوں کا کتا بھی نہیں بن سکتا...... جی ہاں ...... سمجھ ہی نہیں ہے مجھے تو...... یہ جو بزرگ (نباضِ قوم) یہاں (زینت المساجد جلوہ فرما) ہیں، ہم تو اِن کے دَر کے نہیں بن سکتے، اعلیٰ حضرت بریلوی (کا دَر) تو بڑی دُور کی بات ہے‘‘۔ (مذکورہ خطاب میموری کارڈ میں ادارہ رضائے مصطفےٰ گوجرانوالہ سے دستیاب ہے)

**حضرت نباضِ قوم سے محبت:** نائب محدث اعظم پاکستان، نباضِ قوم الحاج مفتی ابوداؤد محمد صادق قادری رضوی علیہ الرحمہ سے بے انتہا محبت تھی۔ انکی استقامت، شجاعت، حق گوئی اور ثابت قدمی کے نہ صرف معترف تھے بلکہ بطور حوالہ بیان کرتے تھے۔ ماہنامہ ’’رضائے مصطفےٰ‘‘ گوجرانوالہ کے دورِ طالب علمی سے ہی قاری اور مداح رہے۔ دورانِ سفر موبائل میں ریکارڈ شدہ حضرت نباضِ قوم کے خطبات، نعتیں اور ترانے سماعت فرماتے۔ حضرت نباضِ قوم کا ارشاد فرمودہ ترانہ:

جاگ اُٹھے ہیں اہلسنّت گونج اُٹھا یہ نعرہ ہے
دور ہٹو اے دشمن ملت پاکستان ہمارا ہے

خود بھی پڑھتے اور جلسوں میں پڑھوا کر خوش ہوتے اور کہا کرتے کہ: ۱۹۷۴ء میں، جہلم میں کئے ہوئے حضور نباضِ قوم کے بیان سے ہی مَیں نے (درج ذیل) عبرت آموز اشعار سُنے تھے۔

وہ قوم جو کل کھیلتی تھی شمشیروں کے ساتھ
آج سینما دیکھتی ہے اپنے ہمشیروں کے ساتھ

ڈرو اللہ سے ہوش کرو، مکروفریب سے کام نہ لو
یا اسلام پہ چلنا سیکھو، یا اسلام کا نام نہ لو

☆ ۲۰۱۵ء میں جب وہ جامع مسجد گلزارِ حبیب ای بلاک سبزہ زار لاہور تشریف لائے، دورانِ محفل اُنہیں حضرت نباضِ قوم علیہ الرحمہ کی قمیص مبارک اور رومال شریف پیش کیا گیا تو انہوں نے عقیدت سے اپنے سر پر رکھ لیا۔

☆ زینت المساجد گوجرانوالہ میں امیر المجاہدین علیہ الرحمہ نے ایک بیان کا یوں آغاز فرمایا:

یہاں تقریر کرنا میرے لئے امتحان بھی ہے کہ جنہوں نے ساری زندگی بڑی دلیری کے ساتھ اور بڑی غیرت کے ساتھ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے دین پر پہرا دیا اور ساری زندگی اُنہوں نے دائیں بائیں نہیں دیکھا کہ چھوٹا آیا' بڑا آیا' عہدے والا آیا' غریب آیا' امیر آیا' اپنا آیا' بیگانہ آیا' شریعت کی بات دوٹوک انداز میں آپ نے فرمائی...... اگر اور مگر' کم اور کیسے' کتنا اور اِتنا' یہ آپ کی ڈکشنری میں لفظ ہی نہیں تھے...... میری مراد منزہ عن الالقاب' پیر طریقت' رہبر شریعت' اہلسنت کی پہچان اور نشان' مفتیٔ اعظم عالم اسلام' حضرت قبلہ علامہ ابوداؤد محمد صادق صاحب متعنا اللہ بطول حیاتہٖ

......(خطاب بموقع: عرسِ اعلیٰ حضرت علیہ الرحمہ)

**راقم الحروف پر عنایات:** راقم الحروف پر آپکی شفقت وعنایت بہت تھی۔ دو مرتبہ راقم کے غریب خانے پر جلوہ فرما ہوئے۔ راقم کی دعوت پر مسجد گلزار حبیب ایک سے زائد مرتبہ تشریف لائے۔ مفتی محمد عبدالقیوم ہزاروی علیہ الرحمہ کے حکم پر جب خلیفۂ اعلیٰ حضرت مفتی غلام جان ہزاروی علیہ الرحمہ کی حیات وخدمات کے موضوع پر راقم نے کام شروع کیا اور مواد کی کمیابی پر جب بھی تھکاوٹ محسوس کرتا تو آپ حوصلہ دیتے۔ آپکی حوصلہ افزائی کی بدولت یہ کتاب مکمل ہوئی اور ''حیات فقیہ زماں'' کے نام سے شائع ہوئی۔ راقم الحروف آپکی خدمت میں کئی کئی گھنٹے حاضر رہتا، لیکن وصال سے چند سال قبل آپکی تحریکی مصروفیات اور راقم کی کالج کی مصروفیات بڑھ جانے کی وجہ سے یہ سلسلہ محدود ہوتا چلا گیا۔ افسوس:

ملاقاتیں ادھوری رہ گئیں...... کئی باتیں ضروری رہ گئیں

**آخری خطاب:** آخری خطاب علالت کی حالت میں فیض آباد راولپنڈی کے مقام پر کیا، جس میں ناموسِ رسالت صلی اللہ علیہ وسلم کے تحفظ کے لیے اپنے مطالبات دُہرائے جو پوری اُمت کے مطالبات تھے یعنی فرانسیسی سفیر کی ملک بدری اور فرانسیسی مصنوعات کا سرکاری سطح پر بائیکاٹ۔

علاوہ ازیں آپ نے خفیہ ایجنسیوں کی جھوٹی رپورٹوں کا بجا طور پر گلہ کیا کہ

''فرانسیسی سفارت خانے کو نذرِ آتش کرنے کا منصوبہ بنانے کا بہتان تحریک پر باندھا گیا''۔

**وصال:** فیض آباد کی یخ بستہ ہواؤں میں علالت کی حالت میں آپ اپنے مؤقف پر ڈٹے رہے اور اپنے مطالبات پر وعدہ لے کر اُٹھے۔ اسی حالت میں لاہور واپسی ہوئی۔ ۱۹ نومبر ۲۰۲۰ء بروز جمعرات آپکی طبیعت بہتری کی جانب مائل تھی۔ صاحبزادہ سعد حسین رضوی نے خود راقم الحروف کو بتایا کہ بوقت مغرب آپ نے خود اپنا ٹمپریچر چیک کیا جو نارمل تھا۔ آپ نے اطمینان کا اظہار

کیا۔ بوقت عشاء اہلِ خانہ بالخصوص صاحبزادگان کو رسول اللہ ﷺ سے وفا کرنے کا درس دیتے رہے۔ آپ کو فرانس میں آقا ﷺ کے خاکے شائع ہونے کا سخت افسوس تھا۔

جو انکی عزت پہ حرف آیا    ہم اپنی عزت کا کیا کریں گے

کے مصداق یہ غم آپ کو اندر ہی اندر کھائے جارہا تھا۔ صاحبزادہ سعد حسین رضوی نے مزید بتایا کہ "عشاء کے بعد اچانک آپکی طبیعت خراب ہوگئی اور چند لمحات میں وہ ہوگیا جس کا کسی کو وہم و گمان بھی نہیں تھا۔ آپ گستاخانہ خاکوں کی اشاعت کا غم لیے ہوئے دار فانی سے رحلت فرما گئے"۔

(اناللہ وانا الیہ راجعون)

☆ شب جمعہ، ۴ ربیع الآخر ۱۴۴۲ھ کی شب، ۱۹ نومبر ۲۰۲۰ء کو علم و عمل کا آفتاب غروب ہوا اور صبح ہوتے ہوتے دنیائے علم حکمت میں اندھیرا چھا گیا۔

؎ گئے سب اہلِ نظر دنیا سے یہ کہہ کر    یہ دنیا پیار کے قابل نہیں ہے

آناً فاناً جنگل کی آگ کی مانند یہ خبر پوری دنیا میں پھیل گئی۔ تھوڑی دیر کے لیے آپکی سانس بحال ہونے کی افواہ بھی پھیلی جو غلط ثابت ہوئی اور مسجد رحمۃ للعالمین کے اسپیکر پر آپکی رحلت کا باقاعدہ اعلان کردیا گیا۔ رات ہی میں آپکی رہائش گاہ پر زائرین کی بھیڑ لگ گئی۔ صبح نماز فجر کے بعد آپکی رہائش گاہ کے داخلی دروازے کے اندر آپکا جسد اقدس زیارت کے لیے رکھ دیا گیا اور باہر بانس لگا کر راستہ بنادیا گیا۔ جمعرات سے لے کر ہفتے کی صبح تک مسلسل زیارت کا سلسلہ جاری رہا۔ راقم الحروف بھی زیارت کے لیے حاضر ہوا اور آپکے نورانی چہرہ کے دیدار کا شرف حاصل کیا۔ آپکا چہرہ نورانی اور پُرکشش تھا۔ داڑھی مبارک کے بال چمک رہے تھے۔ یادرہے ٹھوڑی پر منہ کو بند رکھنے کے لیے نہ تو پٹی باندھی گئی اور نہ ہی ناک اور منہ میں روئی رکھنے کی ضرورت محسوس کی گئی۔

؎ عاشق کا جنازہ ہے ذرا دھوم سے نکلے

ہفتے کو گیارہ بجے صبح مینارِ پاکستان میں جنازے کا اعلان کیا گیا۔ صبح آٹھ بجے ہی مینار پاکستان کا وسیع و عریض گراؤنڈ عاشقوں سے لبالب بھر گیا۔ مسجد رحمۃ للعالمین سے مینار پاکستان کا راستہ تقریباً آدھے گھنٹے کا ہے لیکن جنازے کا جلوس چار گھنٹے میں یہ سفر طے کر پایا۔ مشتاقانِ دید ایمبولینس کے شیشوں سے چمٹے رہے، جس کے نتیجے میں ایمبولینس چیونٹی کی رفتار سے چلتی رہی اور جنازہ گیارہ بجے کی بجائے پونے دو بجے آپ کے خلفِ اکبر و جانشین مولانا حافظ سعد حسین رضوی کی امامت میں ادا کیا گیا۔ جنازے میں لاکھوں عاشقوں کا ہجوم اس قدر کثیر تھا کہ شمار ممکن ہی نہ رہا، اقبال

پارک بھرنے اور سڑکوں کے بھر جانے کے بعد بادشاہی مسجد بھی بھر گئی۔

**تدفین:** جامع مسجد رحمۃ للعالمین کے پہلو میں تقریباً بیالیس گھنٹے بعد سپرد خاک کر دیا گیا۔ تدفین تک آپ کا چہرہ تروتازہ اور شاداب رہا اور مسکراہٹ آپکے لبوں پر کھیلتی رہی۔ آپ کا پُرسکون گہری اور آرام دہ نیند کا غماز چہرہ اعلیٰ حضرت امام احمد رضا بریلوی کے اس شعر کی عملی تفسیر بنا رہا۔

خاک ہو کر عشق میں آرام سے سونا ملا
جان کی اکسیر ہے الفت رسول اللہ کی

جہاں آپکے جنازے کا عظیم الشان اجتماع اہلِ سنت کے سوادِ اعظم ہونے کا اعلان کرتا رہا، وہاں آپکا نورانی چہرہ اہلِ سنت کے نورانی عقیدے کی حقانیت کا مبلغ بنا رہا۔

**صحافتی و سرکاری حلقوں کا خراج عقیدت:** یہ بات بھی خوشگوار حیرت کے ساتھ دیکھی اور محسوس کی گئی، وہ صحافت جس کے لیے علامہ خادم حسین رضوی کا نام لینا بھی شجر ممنوعہ کی حیثیت رکھتا تھا، اس نے وصال، جنازہ اور تدفین کی خبروں کو شہ سرخیوں کے ساتھ شائع کیا۔ صدر، وزیر اعظم، آرمی چیف، سرکاری عمائدین، عالم اسلام کے علماء و مشائخ اور سفیروں نے آپ کے انتقال پر گہرے رنج و غم کا اظہار کیا۔ آپکی یہ بے مثال مقبولیت و محبوبیت ایک بات اور سمجھا گئی کہ جو ذکرِ مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم کو حرزِ جاں بنا لیتا ہے۔ اس کا چرچا اور دھوم دونوں جہاں میں ہو جاتی ہے۔ کسی نے کیا خوب کہا ہے:

جب تیری یاد میں دنیا سے گیا ہے کوئی
جان لینے کو دُلہن بن کے قضا آئی ہے

ختم چہلم ان شاءاللہ العزیز ۳ر جنوری ۲۰۲۱ء بروز اتوار جامع مسجد رحمۃ للعالمین لاہور میں ہوگا۔

☆---☆---☆

# علامہ خادم حسین رضوی رحمتہ اللہ علیہ

صاحبزادہ پیر بشیر احمد یوسفی

ایک تارا چمکے ٹوٹ گیا
یا نبی نسخہ تسخیر کو میں جان گیا
اس کو سب مان گئے
آپ کو جو مان گیا

علمائے حق اللہ تبارک وتعالیٰ کے پیارے حبیب صلی اللہ علیہ وسلم کے وارث ہیں۔ تاریخ شاہد ہے کہ ہر دور میں علمائے حق نے آزمائش اور فتنوں کے وقت ثابت قدمی کا مظاہرہ فرمایا ہے اور انبیاء کرام علیہم السلام کی نیابت کا فریضہ ادا کرتے ہوئے تمام فتنوں کے سامنے سیسہ پلائی دیوار ثابت ہوئے ہیں لیکن کبھی پرچم اسلام کو سرنگوں نہیں ہونے دیا۔ کئی جہلاء اٹھے، کئی سازشیں بُنی گئیں۔ عوام کو علماء سے دور کرنے کی کوشش کی گئی ناموسِ رسالت ﷺ اور ناموس صحابہ رضی اللہ عنہم پر حملے کیے گئے لیکن ہر دور میں کوئی نہ کوئی مرد قلندر ضرور تھا جس نے باطل کے ایوانوں کو ڈھا کر رکھ دیا انہی شخصیات میں سے ایک عبقری شخصیت امیر المجاہدین فنافی خاتم النبیین ﷺ محافظ مسلک اہلسنت حضرت علامہ خادم حسین رضوی رحمتہ اللہ علیہ ہیں۔ اس دور کے ہر بندے کو اپنے مقدر پر نازاں ہونا چاہیے کہ اس نے آپ رحمتہ اللہ علیہ کا زمانہ پایا ہے۔

حضرت علامہ خادم حسین رضوی رحمتہ اللہ علیہ 1966ء کو نکہ توت ضلع اٹک میں پیدا ہوئے۔ والد گرامی کا نام حاجی لال خان ہے آپ رحمتہ اللہ علیہ کا ایک بھائی جس کا نام امیر حسین ہے اور چار بہنیں ہیں۔ آپ رحمتہ اللہ علیہ کے والد کا انتقال 2008ء میں ہوا والدہ کا انتقال 2010ء میں ہوا۔ حضرت علامہ خادم حسین رضوی رحمتہ اللہ علیہ نے بھی ابتدائی تعلیم چوتھی کلاس تک اپنے گاؤں نکہ کلاں سکول سے حاصل کی اس کے بعد دینی تعلیم کے لئے ضلع جہلم چلے گئے اس وقت آپ رحمتہ اللہ علیہ کی عمر بمشکل آٹھ سال ہی تھی اور یہ 1974ء کی بات ہے جب علامہ خادم حسین رضوی رحمتہ اللہ علیہ اکیلے جہلم پہنچے تو اس وقت تحریک ختم نبوت اپنے عروج پر تھی جہلم میں علامہ

صاحب کے گاؤں کے استاد حافظ غلام محمد موجود تھے نے انہیں جامعہ غوثیہ اشاعت العلوم عیدگاہ لے گئے یہ مدرسہ قاضی غلام محمود کا تھا جو پیر مہر علی شاہ کے مرید خاص تھے۔ وہ خود خطیب و امام تھے اس لئے مدرسہ کے منتظم ان کے بیٹے قاضی حبیب الرحمٰن تھے۔ مدرسہ میں حفظ قرآن مجید کے لیے استاد قاری غلام یاسین تھے جن کا تعلق ضلع گجرات سے تھا اور وہ آنکھوں کی بینائی سے محروم تھے۔ علامہ خادم حسین رضوی رحمتہ اللہ علیہ نے قرآن مجید کے ابتدائی بارہ سپارے جامعہ غوثیہ اشاعت العلوم میں حفظ کیے اور اس سے آگے کے 18 سپارے مشین محلہ نمبر ایک کیدار العلوم میں حفظ کیے۔ آپ رحمتہ اللہ علیہ کو قرآن پاک حفظ کرنے میں چار سال کا عرصہ لگا۔

1978ء میں قرآن مجید حفظ کر لیا جب آپ رحمتہ اللہ علیہ کی عمر بارہ سال ہوئی تو دینہ ضلع گجرات چلے گا وہاں دو سال تک قرأت کی تعلیم حاصل کی قواعد کی تعلیم حاصل کرنے کے بعد 1980ء میں مزید تعلیم حاصل کرنے کے لیے لاہور چلے گئے وہاں آپ رحمتہ اللہ علیہ نے شہرہ آفاق دینی درسگاہ جامعہ نظامیہ لاہور میں درس نظامی کی تعلیم حاصل کی لاہور مدرسہ میں 8 سال تعلیم حاصل کرنے کے بعد 1988ء میں فارغ التحصیل ہو گئے تھے قرآن پاک حفظ کرنے کے علاوہ درس نظامی اور احادیث پڑھیں۔

آپ رحمتہ اللہ علیہ نے مفتی محمد عبدالقیوم ہزاروی صاحب رحمتہ اللہ علیہ سے ترمذی شریف مفتی محمد عبداللطیف نقشبندی صاحب سے مسلم شریف ابوداؤد شریف علامہ محمد رشید نقشبندی صاحب سے کنزالدقائق، قصیدہ بردہ شریف علامہ عبدالحکیم شرف قادری صاحب رحمتہ اللہ علیہ سے بخاری شریف پڑھی اس کے علاوہ علامہ حافظ عبدالستار سعیدی صاحب زیدہ مجدہ' علامہ محمد صدیق ہزاروی صاحب زید مجدہ' بھی آپ کے اساتذہ میں شامل ہیں۔ 1988ء میں دورہ حدیث مکمل ہوا اور دستار فضیلت عطا کی گئی۔

علامہ خادم حسین رضوی رحمتہ اللہ علیہ کی شادی اپنے چچا کی بیٹی سے ہوئی۔ 1993ء میں محکمہ اوقاف میں خطیب کی ملازمت کے بعد شادی ہوئی۔ آپ رحمتہ اللہ علیہ کا سادہ لباس زیب تن فرماتے تھے انتہائی سادہ غذا استعمال فرماتے تھے آپ رحمتہ اللہ علیہ کے سادگی کا مزید نظارہ چشم فلک نے فیض آباد میں ٹھٹھرتی سردی میں کیا جب آپ رحمتہ اللہ علیہ اپنے محبین کے ساتھ ہی بغیر کسی پروٹوکول اہتمام کے سڑک پر ہی بستر لگا کر سوئے' جسے دیکھ کر امیر المؤمنین حضرت سیدنا عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے انداز مبارک کی یاد تازہ ہوگئی۔

حضرت علامہ خادم حسین رضوی رحمتہ اللہ علیہ دو عشروں سے جامعہ نظامیہ رضویہ میں تدریس کر رہے تھے اس کے علاوہ فدایان ختم نبوت پاکستان اور مجلس علمائے نظامیہ کے مرکزی امیر رہے۔ دار العلوم انجمن نعمانیہ سمیت کئی مدارس، تنظیمات اور اداروں کے سرپرست اور نگران رہے۔ آپ رحمتہ اللہ علیہ کی زندگی میں جمود بالکل نہیں تھا آپ رحمتہ اللہ علیہ کو ایک حادثے کے نتیجے میں معذوری لاحق ہوگئی مگر آپ رحمتہ اللہ علیہ صحتمندوں سے زیادہ متحرک تھے۔ آپ رحمتہ اللہ علیہ نے اپنے عمل سے لوگوں کو یہ درس دیا کہ دین کا کام کرنے کے لئے جذبہ رکھنا چاہیے۔ کسی عذر کو آڑے نہیں آنے دینا چاہیے پوری دنیا میں آپ رحمتہ اللہ علیہ نے لبیک یارسول اللہ اور تاجدار ختم نبوت زندہ باد کی صدائیں بلند کیں۔ آپ رحمتہ اللہ علیہ نے جو نعرہ بھی لگایا وہ بچے بچے کی زبان پر جاری ہوگیا آپ رحمتہ اللہ علیہ نے جس انداز میں تحفظ ناموس رسالت صلی اللہ علیہ وسلم اور دفاع ختم نبوت صلی اللہ علیہ وسلم کے لیے کام کیا رہتی دنیا تک اسے یاد رکھا جائے گا۔ آپ رحمتہ اللہ علیہ اقبال کے فلسفہ خودی کے امین تھے۔ آپ رحمتہ اللہ علیہ نے حقیقی معنوں میں اہل اسلام کو بیدار کر کے رکھ دیا۔ آپ رحمتہ اللہ علیہ فرمایا کرتے تھے ناموس رسالت صلی اللہ علیہ وسلم کے معاملے میں اگر مگر اور چونکہ چنانچہ کی گنجائش نہیں ہوتی۔

غازی ممتاز حسین قادری رحمتہ اللہ علیہ نے جب گستاخ رسول سلمان تاثیر کو واصل جہنم کیا اور پھر غازی صاحب کو گرفتار کیا گیا اور ان کو پھانسی دے دی گئی آپ رحمتہ اللہ علیہ نے غازی ممتاز حسین قادری شہید رحمتہ اللہ علیہ کی رہائی کی تحریک کو بڑے احسن انداز میں آگے بڑھایا لیکن آپ رحمتہ اللہ علیہ کی تمام کوششوں کے باوجود حکومت وقت نے غازی صاحب کو کافی عجلت میں پھانسی دے دی۔ 2017ء میں ایک پارلیمانی بل میں حکومت کی طرف سے قانون ختم نبوت صلی اللہ علیہ وسلم کی ایک شق میں الفاظ بدلنے پر انہوں نے غیرت ایمانی کا اظہار کرتے ہوئے نومبر 2017ء میں فیض آباد انٹرچینج پر دھرنا دیا۔ 25 نومبر کی صبح وفاقی پولیس اور رینجرز نے ایک ناکام آپریشن کیا جس میں کئی افراد زخمی ہوئے پولیس نے 12 ہزار آنسو گیس کے شیل پھینکے اور 8 لوگ شہید بھی ہوئے۔

عشق سرکار رسالت صلی اللہ علیہ وسلم کے سوا کچھ بھی نہیں بات ایمان کی تھی وہ کیوں برامان گیا

آپ رحمتہ اللہ علیہ کی قیادت میں 2018ء کے الیکشن میں تحریک لبیک یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے 22 لاکھ کے قریب ووٹ حاصل کئے۔ اتنے کم عرصہ میں یہ مرکز کی پانچویں بڑی تحریک اور

پنجاب کی تیسری بڑی تحریک بن گئی۔اس تحریک کا مقصد نظام مصطفی صلی اللہ علیہ وسلم کا نفاذ ہے اور علامہ خادم حسین رضوی رحمتہ اللہ علیہ آخری دم تک اسی نظام کے نفاذ کے لیے لڑتے رہے۔علامہ صاحب رحمتہ اللہ علیہ کی وفات پر ترکی کے ایک عالم دین خالد الراعی نے آپ رحمتہ اللہ علیہ کے تعلق کے حوالے سے لکھا

(ترجمہ)۔۔"آپ نے دفاع ناموس رسالت صلی اللہ علیہ وسلم کے لیے تحریک لبیک یارسول اللہ کی بنیاد رکھی اس راہ میں آپ کو بہت ستایا گیا"

آپ رحمتہ اللہ علیہ ایک انچ بھی اپنے مقصد سے نہیں ہٹے آپ رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ میں ساری زندگی مدینہ پاک نہیں گیا اس کی وجہ یہ ہے کہ میں آقائے نامدار مدینے کے تاجدار صلی اللہ علیہ وسلم کو کیا منہ دکھاؤں گا کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی ناموس پر حملے ہوتے رہے اور میں سب کچھ چھوڑ کر ادھر آ گیا۔

علامہ صاحب رحمتہ اللہ علیہ کی اولاد میں دو بیٹے اور چار بیٹیاں شامل ہیں۔بیٹوں کے نام یہ ہیں حافظ محمد سعد رضوی اور حافظ محمد انس رضوی ہیں۔حافظ محمد سعد رضوی صاحب آپ رحمتہ اللہ کے جانشین اور مجلس شوریٰ کے فیصلے سے نئے امیر مقرر ہوئے ہیں۔

## اقبال سے عشق کی وجہ

آپ رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ دوران تعلیم درسی کتب کے علاوہ جن کتب کا مطالعہ کرتا تھا ان میں ڈاکٹر اقبال کا فارسی مجموعہ کلام سرفہرست ہے۔1988ء میں کلیات اقبال خریدی تھی اور نوعمری میں ہی اس میں مرد قلندر شاعر کے افکار کا مطالعہ شروع کر دیا آپ رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ گویا کہ اقبال کی روح نے مجھے اپنی طرف کھینچ لیا ہے۔اقبال کے کلام کے بعد ڈاکٹر اقبال کی شاعری کے استاد مولانا روم رحمتہ اللہ علیہ کو پڑھا اور ان کے بیشتر کلام کو ازبر کر لیا تھا۔آپ رحمتہ اللہ علیہ فرماتے تھے کہ مجھے اقبال، مولانا روم، اعلیٰ حضرت فاضل بریلوی کی شاعری نے بہت زیادہ متاثر کیا اور یہ حضرات عشق رسول صلی اللہ علیہ وسلم کے وہ جام پلاتے ہیں جنہیں پینے کے بعد کسی چیز کی حاجت نہیں رہتی اور اردو شعرا میں اکبر الہ آبادی کی شاعری پسند تھی۔آپ رحمتہ اللہ علیہ کی علامہ اقبال سے والہانہ عقیدت آپ رحمتہ اللہ علیہ کی تقاریر اور بیانات میں دکھائی دیتی تھی گزشتہ کچھ سالوں سے آپ رحمتہ اللہ علیہ یوم اقبال کے موقع پر مزار اقبال کے احاطہ میں خصوصی نشست سے مرقد اقبال پر حاضری کے بعد خطاب بھی فرماتے رہے۔مذہبی حلقوں سے تعلق رکھنے والے عام فہم

لوگوں نے آپ رحمتہ اللہ علیہ کی بدولت کلام اقبال کو پڑھا اور سنا۔ آپ رحمتہ اللہ علیہ کو مطالعہ کا جنون رہتا تھا۔ آپ رحمتہ اللہ علیہ سفرنامے بہت پڑھتے تھے۔ آپ رحمتہ اللہ علیہ نے حکیم محمد سعید اور مفتی احمد یار خان نعیمی علیہ الرحمہ کے تمام سفرنامے پڑھ ڈالے۔ تاریخ سلام کا مطالعہ آپ رحمتہ اللہ علیہ کی اولین ترجیح دی تھی اور تمام مسلم سپہ سالار کی کا مطالعہ کیا۔ آپ رحمتہ اللہ علیہ فرماتے تھے اسلام کے تمام سپہ سالار اپنی مثال آپ ہیں لیکن حضرت سیدنا خالد بن ولید رضی اللہ تعالی عنہ نے مجھے بہت زیادہ متاثر کیا ہے اور آپ رضی اللہ عنہ کے مزار پر حاضری دینا ایک دیرینہ خواہش تھی اور الحمداللہ پوری ہوئی۔

کچھ لوگوں کی رائے ہے کہ علامہ صاحب رحمتہ اللہ علیہ سخت مزاج تھے انکے بیانات سخت تھے جبکہ حقیقت یہ ہے کہ آپ کفار کیلئے سخت اور مسلمانوں کیلئے نرم دل تھے۔ بقول اقبال

ہو حلقہ یاراں تو بریشم کی طرح نرم  رزم حق و باطل ہو تو فولاد ہے مومن

آپ رحمتہ اللہ علیہ، کسی کی ملامت کی پرواہ کیے بغیر باطل کے سامنے ڈٹ کر بہ بانگ دہل حق بات کہتے تھے عربی زبان کا ایک مقولہ ہے "الحق مر لوکان در" ایک دفعہ آپ رحمتہ اللہ علیہ سے کسی نے اسی حوالے سے سوال کیا کہ لوگ کہتے ہیں آپ سخت گفتگو کرتے ہیں تو آپ رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا "پترا کدی سچی گل وی مٹھی ہندی اے" مگر حقیقت یہ ہے کہ یہ سختی صرف اللہ تبارک وتعالی اور اس کے پیارے حبیب کریم صلی اللہ علیہ وسلم اور دین اسلام کی خاطر تھی ورنہ عام زندگی میں انتہائی شفیق انسان تھے۔ قبلہ والد گرامی رحمتہ اللہ علیہ کے ساتھ بڑی محبت تھی ہمارے دوست محمد آصف یوسفی صاحب واقعہ بیان کرتے ہیں کہ ایک شخص نے عرض کیا حضور کوئی عالم جو بغیر پیسوں کے تقریر کرتا ہو آپ رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ایک بندہ خود ہے اور دوسرا بندہ منیر اسلام ہیں جو بغیر پیسوں کے چلے جاتے ہیں۔

## انتقال پر ملال

19 نومبر 2020ء شب جمعۃ المبارک بوجہ علالت بعمر 54 سال لاہور میں وفات پائی۔ حضرت سیدنا عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالی عنہ سے روایت ہے۔ فرماتے ہیں

"خاتم النبیین حضور سیدنا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا! بندہ مومن کی وفات کے بعد سب سے پہلی جزا جو اسے دی جاتی ہے وہ یہ ہے کہ اس کے جنازے میں شریک تمام لوگوں کی مغفرت کردی جاتی ہے۔ (شعب الایمان جلد 7 صفحہ 7 حدیث 9258)

21 نومبر 2020ء بروز ہفتہ، دوپہر کو نماز جنازہ گراؤنڈ منار پاکستان میں ادا کی گئی جس میں ایک کروڑ ستر لاکھ عشاقان مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم نے شرکت کر کے اپنی بخشش کا سامان کیا۔

مرتا وہ ہے جس کا کوئی مشن، کوئی نصب العین نہ ہو، علامہ خادم حسین رضوی رحمتہ اللہ علیہ اپنے مشن اور نصب العین کے ساتھ ہمیشہ لوگوں کے دلوں میں زندہ رہیں گے اور آپ رحمتہ اللہ علیہ کے خوبصورت بیانات ہمیشہ مسلمانوں کے جذبات کو گرماتے رہیں گے اللہ تبارک وتعالیٰ ہمیں آپ رحمتہ اللہ علیہ کی خوبصورت زندگی پر عمل کرنے کی توفیق عطا فرمائے اور آپ رحمتہ اللہ علیہ کے صدقے ہماری مغفرت فرمائے (آمین)

آنکھیں اشک بار دل ہے بے تاب
غم وہ ہے جس کی کوئی حد نہ حساب
دل ویران اور آنکھ اجاڑ
ہم پر ٹوٹا ہے رنج و غم کا پہاڑ
ایک تارا چمک کے ٹوٹ گیا
کون تھا وہ جو ہم سے چھوٹ گیا
برق کی طرح حق کے رسندہ ہے
اس کے دشمن مریں وہ زندہ ہے

مفتی خلیل احمد یوسفی صاحب (چھوٹے بھائی) باقاعدہ قبلہ کے شاگردوں میں شامل ہیں۔ بندہ ناچیز کے ساتھ بھی آپ کی بہت زیادہ شفقت تھی۔ جب بھی ملاقات ہوتی دور سے ہی دیکھ کر اپنے پاس بلا لیتے میں نے آپ رحمتہ اللہ علیہ کو انتہائی مخلص، دیانت دار، درد دل عاشق رسول صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ہی پایا ہے۔ قبلہ والد گرامی رحمتہ اللہ علیہ کے وصال کے بعد آپ رحمتہ اللہ علیہ نے بہت سی نصیحتیں بھی ارشاد فرمائیں جو صرف ایک مخلص اور شفیق انسان ہی کر سکتے ہے

☆----☆----☆

# کچھ بھی نہ تھا، غلام تو تھا

مظہر برلاس

لوگ جنازے کے مناظر دیکھ چکے، لاکھ نہیں لاکھوں افراد شریک تھے۔ نہ وہ کبھی حکمران رہا، نہ اُس کے پاس دولت کے ڈھیر تھے، پندرہ ہزار روپے ماہوار تنخواہ کا روادار، محض ڈیڑھ مرلے کے مکان میں رہنے والا، نہ سیاست دان تھا، نہ دولت کا پجاری، مختصر یہ کہ کچھ بھی نہ تھا مگر وہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا غلام تو تھا۔ اِسی غلامی نے اُس کی شان بڑھائی۔ محبوب خدا صلی اللہ علیہ وسلم کی غلامی سے بڑھ کر کوئی غلامی ہو ہی نہیں سکتی کیونکہ یہی غلامی روشنی کا سفر ہے۔ علامہ خادم حسین رضوی نے اِسی غلامی کا درس دیا، اِسی غلامی میں وہ رخصت ہوئے۔ پاکستان کی تاریخ میں سب سے بڑے جنازے کے مناظر دیکھنے والوں کے لئے ایک سوال بڑا اہم ہے کہ اِس جنازے میں شرکت کرنے والوں کے لئے نہ کسی نے ٹرانسپورٹ کا بندوبست کیا، نہ قیمے والے نان آئے اور نہ ہی بریانی کی دیگیں اُتاری گئیں مگر غلامیٔ رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے کیا مناظر دکھادیے کہ گریٹر اقبال پارک بھر گیا، شاہی مسجد کھولنا پڑی، شاہی قلعے پر بھی لوگ تھے، پل بھر چکے تھے، سڑکوں پر جمِ غفیر تھا، میت کو جنازے کی جگہ تک پہنچانے میں چار گھنٹے لگ گئے، راستے میں طلبہ، وکلاء اور مختلف طبقات کے افراد نے گل پاشی کی۔

ضلع اٹک کی تحصیل پنڈی گھیب کا رہنے والا خادم حسین رضوی کسی بڑے عالمِ دین کا فرزند نہیں تھا، نہ ہی کسی درگاہ کا گدی نشین، بس حافظِ قرآن تھا، شیخ الحدیث تھا، عشقِ نبی صلی اللہ علیہ وسلم میں مبتلا غلام تھا، خطابت کے جوہر سے خوب واقف تھا، تقریروں میں پنجابی اور فارسی کا تڑکہ لگاتا تھا، عشقِ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی لہروں پر لہو گرماتا تھا، اقبال علیہ الرحمہ اُسے ازبر تھا، اُس نے نوجوان نسل تک قلندرِ لاہوری علامہ اقبال علیہ الرحمہ کے کلام کو پہنچانے کی بھرپور کوشش کی، وہ کلام اقبال کے ذریعے عشقِ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی وسعتیں بیان کرتا۔ یہی اُس کا خاصہ تھا، وہ تو کسی مسجد میں اوقاف کی ملازمت کرتا تھا پھر ملکی پارلیمنٹ میں اک ایسی ترمیم آئی کہ وہ چپ نہ رہ سکا۔ نوکری چلی گئی مگر غلامی نہیں گئی پھر وہ اِسی غلامی میں مست رہنے لگا، اُس نے سرکاری نوکری کے بعد غلامیٔ رسول صلی اللہ علیہ وسلم میں چار برس ایسے لگائے کہ لبیک یارسول صلی اللہ علیہ وسلم کا نعرہ اُس سے منسوب ہو گیا، وہ گفتگو میں کڑوی باتیں کر جاتا تھا، جذبات میں کڑواہٹ تھی مگر قرآن پڑھتا تو حلاوت گھول کے رکھ دیتا، حدیث بیان کرتا تو نئی پہلو اُجاگر کر دیتا۔ خطاب کرتا تو دلوں کو تسخیر کرتا چلا جاتا۔ جذبے اور تاثیر کے سنگم پر

سحر طاری کر دیتا، کلام اقبال پڑھتا تو کھول کھول کے وضاحتیں کر دیتا، مغرب سے متعلق اُس کے خیالات وہی تھے جو علامہ اقبال علیہ الرحمہ کے تھے، جیسے اقبال علیہ الرحمہ نے کہا کہ

؎ خیرہ نہ کر سکا مجھے جلوۂ دانشِ فرنگ سرمہ ہے میری آنکھ کا خاکِ مدینہ و نجف

محض 54 سال کی عمر میں وفات پانے والا خادم حسین رضوی حرمتِ رسول صلی اللہ علیہ وسلم پر خاموش رہنے والوں کو کوستا رہا، خاص طور پر مسلمان حکمرانوں کو ہدف تنقید بناتا رہا، اُس کا ایک ہی اصرار تھا کہ غلامیٔ رسول صلی اللہ علیہ وسلم میں آجاؤ، شاید وہ اِسی لئے اکثر کہا کرتا تھا کہ

؎ یہ تو طیبہ کی محبت کا اثر ہے ورنہ کون روتا ہے لپٹ کر در و دیوار کے ساتھ

علامہ خادم حسین رضوی کا ایک ہی مشن تھا، اُنہوں نے لوگوں سے بارہا کہا کہ "غلامی رسول صلی اللہ علیہ وسلم میں آجاؤ، بہانے بازیاں چھوڑ دو، جب حرمتِ رسول صلی اللہ علیہ وسلم پر حرف آئے تو کھڑے ہو جاؤ، ہم مذہب کے ٹھیکیدار تو نہیں مگر چوکیدار تو ہیں، ایک جلسے میں دورانِ خطابت علامہ خادم حسین رضوی کہنے لگے کہ "اگر رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے پوچھ لیا، او چودھری، او کونسلر، او ایم پی اے، او ایم این اے! اس دین کیلئے میں نے پتھر کھائے، مٹی اُٹھائی، تلوار اُٹھا کر میدانوں میں گیا، اِس دین کی خاطر میرے نواسے نے گردن کٹوائی، اِس دین کے لئے میرے چچا نے جگر کلیجے نکلوائے مگر چودھری تیرے ہوتے ہوئے مساجد سے اسپیکر اُتارے گئے، اُس وقت تیری پاور کدھر تھی؟ اُس دن اگر رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے پوچھ لیا کہ بتا او مالدارہ، صدیق اکبر رضی اللہ عنہ نے تو سارا مال دین کو دے دیا تو نے کبھی زکوٰۃ بھی نہ دی، دین سے غداریاں کیوں کرتے ہو؟ دین کو آپ لوگوں نے دیا کیا ہے؟ یہ بوڑھے فلمیں دیکھتے ہیں، حقے پیتے ہیں سارا سارا دن، اگر حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے قیامت کے روز حضرت عمر بن معدی کرب کو بلا لیا کہ یہ میرا بوڑھا صحابی رضی اللہ عنہ مدینے سے چل کر یرموک گیا، تو زیادہ بوڑھا تھا کہ میری عزت کی خاطر مال روڈ تک نہ گیا؟ اگر کسی نے کہا کہ میرے بچے چھوٹے تھے تو رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے امام حسین رضی اللہ عنہ کے بیٹوں کو پیش کر دیا کہ اِن سے بھی چھوٹے تھے؟ تم اپنے بچوں کی جوانیاں بچاتے ہو، تیرے پتر علی اکبر رضی اللہ عنہ سے زیادہ خوبصورت تھے؟ آج حالت یہ ہے کہ چھوٹے بڑے پتر بھی بچاؤ، مال بھی بچاؤ تو دین کدھر گیا، اگر کسی نے کہا کہ میں چاچے کی خاطر نہیں گیا تو رسول پاک صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے چچا کو سامنے لے آنا ہے، اپنے بوڑھے صحابہ رضی اللہ عنہ کو لے آنا ہے"۔

بقیہ نمبر 2: صفحہ نمبر 120

# آہ! امیر المجاھدین بھی ہمیں روتا چھوڑ گئے!

سید صابر حسین شاہ بخاری

ابھی جمیل العلماء علامہ مفتی جمیل احمد نعیمی ضیائی رحمۃ اللہ علیہ کی جدائی کا زخم تازہ ہی تھا کہ آج تحریک لبیک یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے امیر المجاھدین حضرت علامہ مولانا حافظ خادم حسین رضوی رحمتہ اللہ علیہ کی وفات حسرت آیات کی اچانک خبر نے تڑپا کر رکھ دیا ہے۔

حضرت علامہ حافظ خادم حسین رضوی رحمتہ اللہ علیہ چند دنوں سے علیل تھے انہیں تیز بخار اور سانس کی تکلیف تھی۔ آج صبح ان کی طبیعت خراب ہونے پر انہیں جناح اسپتال لاہور میں لے جایا گیا لیکن مرض بڑھتا گیا جوں جوں دوا کی اور یوں 3 ربیع لآخر 1442ھ/19/نومبر 2020ء بروز جمعرات عین نماز مغرب کے وقت امیر المجاھدین ہمیں داغ مفارقت دے گئے اور ہمیں روتا ہوا چھوڑ گئے۔ انا للہ وانا الیہ راجعون۔۔

علامہ حافظ خادم حسین رضوی رحمتہ اللہ علیہ عالم اسلام کی جانی پہچانی شخصیت تھی۔ آپ کی ولادت مملکت خداداد پاکستان کے صوبہ پنجاب کے ضلع اٹک کی تحصیل پنڈی گھیب کے ایک گاؤں نکہ توت میں 22/ جون 1966ء کو ہوئی۔ آپ کے والد گرامی کا نام حاجی خان ہے جو اپنی شرافت کے وجہ سے شہرت رکھتے تھے۔ دینی تعلیم کی تڑپ نے آپ سے گھر بار چھوڑایا۔ چنانچہ آپ نے جہلم اور دینہ کے مدارس اسلامیہ سے حفظ وتجوید کی تعلیم حاصل کی، بعدازاں جامعہ نظامیہ رضویہ لاہور سے درس نظامی کی تکمیل فرمائی۔ آپ کے اساتذہ میں حضرت علامہ مولانا حافظ محمد عبدالستار سعیدی صاحب دامت برکاتہم العالیہ کا نام نہایت نمایاں ہے۔ آپ عالم باعمل، حافظ قرآن، شیخ الحدیث، خطیب اور مصنف تھے۔ آغاز میں آپ نے محکمہ اوقاف کے زیر اہتمام پیرمکی مسجد لاہور میں امامت وخطابت کے فرائض سرانجام دیئے بعدازاں بعض ناگزیر وجوہ کی بنا پر یہاں سے مستعفی ہو گئے۔

جامعہ نظامیہ رضویہ لاہور اور جامعہ نعمانیہ لاہور میں تدریسی فرائض سرانجام دیئے۔ کچھ عرصہ جامعہ نظامیہ رضویہ بھاٹی گیٹ لاہور کے مہتمم بھی رہے۔ آپ سے اکتساب فیض حاصل کرنے والوں کی ایک کثیر تعداد ہے۔ آپ نے اپنے تلامذہ میں عشق رسالت مآب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ایسی

روح پھونک دی ہے کہ جب بھی کہیں ناموسِ رسالت مآب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے حوالے سے کوئی فتنہ اٹھا تو آپ کے تلاہذہ اس کے آگے آہنی دیوار بن کر سامنے آئے۔ 2008ء میں تلہ گنگ کے قریب ایک خوفناک حادثے میں آپ شدید زخمی ہوئے اور پھر ہمیشہ کے لیے معذور ہو گئے۔ اس کے بعد آپ کا زیادہ وقت ویل چیئر پر گزرا۔ مبدائے فیاض نے آپ کو عربی، فارسی، پنجابی اور اردو میں کمال کا ملکہ ودیعت فرمایا تھا۔ آپ کا حافظہ بھی بلا کا تھا۔ میدان خطابت میں اپنی مثال آپ تھے۔ آپکی ہر تقریر ہی قرآنی آیات، احادیث نبویہ، عربی، فارسی، پنجابی اور اردو اشعار سے مزین ہوتی تھی۔ فکر رضا کے امین اور اقبال کے خوشہ چین تھے۔ اسی لئے کلام رضا اور کلام اقبال کے حافظ نظر آتے تھے۔ آپ ایک سچے عاشق رسول (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) تھے، ناموسِ رسالت اور ختم نبوت ﷺ کے مخالفین کے لئے تیغ مسلول تھے۔ اسی لئے دنیا بھر میں مقبول تھے۔ آپ تحریک فدایان ختم نبوت کے امیر رہے۔ اور اس کے تحت ایک عرصے تک سہ ماہی "العاقب" لاہور شائع فرماتے رہے۔ اس رسالہ کا ہر شمارے ہی اپنے موضوع پر لاجواب ہے لیکن اس کے "شہید آزادی علامہ فضل حق خیر آبادی رحمۃ اللہ علیہ نمبر" نے شہرت عام حاصل کی ہے۔ آپ جہاد بالقلم کے محاذ پر بھی سرگرم رہے ہیں۔ آپ نے مختلف موضوعات پر مضامین ومقالات لکھے ہیں۔ اسی طرح طلباء کے لئے کتابیں بھی لکھی ہیں جن میں "تعلیقات خادمیہ" کو کافی شہرت ملی ہے۔ جب ناموسِ رسالت مآب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر پہرہ دینے کی وجہ سے عاشق رسول ملک ممتاز حسین قادری رحمۃ اللہ علیہ کو مملکت خداداد پاکستان میں سزائے موت دی گئی تو آپ نے تحریک لبیک یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم، پاکستان کی بنیاد رکھی۔

اس کے تحت ملک بھر میں جلسے کیئے۔ لوگ آتے گئے اور کاروان بنتا گیا۔ 2016ء میں توہین مذہب قانون کے حوالے سے آپ نے ایک بھرپور ریلی نکالی۔ ریلی پر لاٹھی چارج کیا گیا اور آپ کو گرفتار کر کے جیل بھیج دیا گیا۔ 2017ء میں این اے 120 لاہور کے ضمنی انتخابات میں پہلی بار سیاسی منظر نامے پر ظاہر ہوئے اور سات ہزار ووٹ حاصل کر کے لوگوں کو ورطۂ حیرت میں ڈال دیا۔ این اے 4 پشاور کے ضمنی انتخابات میں تقریباً دس ہزار کے قریب ووٹ حاصل کیئے۔ لودھراں کے انتخابات میں بھی گیارہ ہزار کے قریب ووٹ حاصل کیئے۔ 2017ء میں نواز شریف حکومت نے ایک پارلیمانی بل میں حکومت کی طرف سے قانون ختم نبوت کی ایک شق میں جب الفاظ بدلے تو امیر المجاہدین نے اس کے خلاف عملی قدم اٹھایا نومبر 2017ء میں فیض آباد راولپنڈی پر

تحریک لبیک یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی جانب سے ایک دھرنا دیا جو کئی دن جاری رہا جس کے مثبت نتائج سامنے آئے اور حکومتی وزیر کو مستعفی ہونا پڑا۔

اسی طرح 2018ء میں بھی دھرنا دیا۔ جس پر حکومت بوکھلاہٹ کا شکار ہوئی اور آپ کو پھر اسیر بنالیا گیا۔ فرانسیسی صدر کیمرون نے جب ہمارے پیارے نبی آخرالزمان حضرت احمد مجتبیٰ محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے بارے میں گستاخانہ خاکوں کو سرکاری عمارتوں پر آویزاں کرنے کی جسارت کی تو خادم ملت اسلامیہ حضرت علامہ مولانا حافظ خادم حسین رضوی رحمۃ اللہ علیہ پھر تڑپ اٹھے اور آپ نے فرانسیسی صدر کے خلاف 15/نومبر 2020ء کو فیض آباد راولپنڈی کے مقام پر بھرپور احتجاج کا اعلان کیا۔ عمران حکومت ایک بار پھر بوکھلاہٹ کا شکار ہوگئی اور فرانس کے خلاف تحریک لبیک کے پرامن احتجاج کو سبوتاژ کرنے کے لئے اوچھے ہتھکنڈوں سے باز نہ آئی۔ رکاوٹیں کھڑی کیں۔ سڑکیں بلاک کیں، موبائل سروس جام کردی۔ میڈیا پر خبر نشر نہ ہونے دی لیکن اس کے باوجود امیر المجاہدین اپنی علالت اور ضعیف العمری کے باوجود یہاں پہنچے۔ ملک بھر سے محافظین ناموسِ رسالت وختم نبوت بھی رکاوٹیں توڑتے ہوئے پہنچ گئے۔ پرامن احتجاج پر آنسو گیس کی شیلنگ کی انتہا کردی گئی۔ آپ نے جب حکومت کو للکارا تو درو بام گونج اٹھے۔ اور عشاق جھوم اٹھے۔ آپ نے 3/نومبر 2020ھ کو ہی حکومت کو کچھ اس انداز میں خبردار فرمادیا تھا: "میں بالکل قریب آکر تمہیں کہہ رہا ہوں پھر نہ کہنا کہ تمہیں مہلت نہیں دی۔ فرانس کا سفیر نکالو، مصنوعات کا بائیکاٹ کرو، یہ معمولی سا مطالبہ ہے۔ بڑا مطالبہ یہ ہے کہ فرانس کے ساتھ اعلان جہاد کرو، نہیں تو اگلا لائحہ عمل ہم نے دینا ہے۔" فیض آباد کی ساری فضا "من سب نبیا فاقتلوہ" سے گونج اٹھی۔

تحریک لبیک کے کارکنوں کا جوش وجذبہ دیدنی تھا بالآخر حکومتی ٹیم نے مذاکرات کئے اور مطالبات تسلیم کرنے کی یقین کرائی۔ تب احتجاج اختتام پذیر ہوا۔ حضرت علامہ مولانا حافظ خادم حسین رضوی رحمۃ اللہ علیہ، فقیر کے ہم عمر تھے لیکن سیادت کی وجہ سے فقیر کو ہمیشہ احترام کی نگاہ سے دیکھا۔ مولانا فدا حسین رضوی نے جب ایک کتاب "حق چار یار" لکھی۔ تو اس پر آپ کی تقریظ کے لئے مصنف کو ایک مختصر سا مکتوب دے کر بھیجا تو آپ نے ذرا دیر نہ فرمائی بلکہ فوراً برجستہ اور قلم برداشتہ تقریظ لکھ کر عنایت فرمادی اور فقیر کا بھرم رکھا۔ اسی طرح چند سال قبل حسن ابدال شہر میں ناموسِ رسالت مآب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے حوالے سے ایک کانفرنس میں آپ کو مدعو کیا گیا۔ تو

آپ بھی تشریف لائے۔ فقیر گیٹ پر کھڑا رہا جوں ہی آپ آئے تو فقیر نے ملاقات کی، سلام دعا ہوئی۔ فقیر نے ماہ نامہ مجلہ الحقیقہ کے تحفظ ختم نبوت نمبر جلد اول آپ کی خدمت میں پیش فرمائی، آپ نے مسرت کا اظہار کرتے ہوئے اسے ختم نبوت کے حوالے سے ایک عظیم کارنامہ قرار دیا۔ آپ کو ویل چیئر پر آگے سٹیج پر پہنچا دیا گیا۔ سٹیج پر پہنچتے ہی آپ نے فرمایا کہ "صابر حسین شاہ صاحب کہاں ہیں" کسی نے اشارہ کر کے نشان دہی کی کہ وہ نیچے سامعین کے مجمع میں بیٹھ گئے ہیں۔ آپ نے فرمایا یہ تو غلط ہے کہ شاہ صاحب نیچے بیٹھ جائیں اور ہم سٹیج پر براجمان ہوں۔ سٹیج سیکرٹری مولانا قاری عبدالرحمٰن صاحب سے فرمایا کہ "شاہ صاحب کو فوراً سٹیج پر بلاؤ"۔ انہوں نے فقیر کا نام پکارا کہ "صابر حسین شاہ بخاری صاحب سٹیج پر آجائیں استاد جی بلا رہے ہیں" چنانچہ فقیر بادل ناخواستہ سٹیج پر گیا تب پروگرام شروع ہوا۔ اللہ اللہ، سادات سے احترام ومحبت کی اس قسم کی مثالیں کم کم دیکھنے میں آتی ہیں۔۔۔ حضرت علامہ مولانا حافظ خادم حسین رضوی رحمۃ اللہ علیہ صحیح معنوں میں "امیر المجاہدین" تھے۔ فرانسیسی صدر کے خلاف آپ نے جس طرح غیض وغضب کا اظہار فرمایا ہے اس طرح کی مثال بھی اور کہیں نظر نہیں آتی۔ اس طرح کا غیض وغضب انٹرنیشنل سطح کے بعض "پیران عظام" میں نظر نہیں آیا۔

آہ! ہم سے آج عزم واستقامت کا ایک کوہ گراں رخصت ہو گیا۔ آہ! گستاخوں کی آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر انہیں للکارنے والا اب خاموش ہوگیا۔ آہ! جبل استقامت نہ رہا، آہ! ناموسِ رسالت وختم نبوت کے قافلہ عشق ومحبت کا حدی خواں ہم سے بچھڑ گیا۔ ایسا مرد مجاہد اور عاشق صادق صدیوں بعد پیدا ہوتا ہے۔

ڈھونڈو گے گر ملکوں ملکوں ملنے کے نہیں نایاب ہیں ہم

آپ کی وفات حسرت آیات کی خبر جنگل میں آگ کی طرح پوری دنیا میں پھیل گئی۔ سارا عالم اسلام افسردہ ہوگیا۔ ہر طرف آہ وفغاں اور سوگواری کی کیفیت نظر آتی ہے۔ ہمارا ناقابل تلافی نقصان ہوا ہے۔ جو خلا پیدا ہوا ہے اس کا پر ہونا محال ہے۔ اللہ تعالیٰ اپنے محبوب حضرت احمد مجتبیٰ محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے طفیل آپ کو کروٹ کروٹ جنت نصیب فرمائے اور آپ کے درجات بلند فرمائے اور آپ کی اولاد امجاد، دیگر پسماندگان بلکہ ہم سب کو صبر جمیل اور صبر جمیل پر اجر جزیل عطا فرمائے آمین ثم آمین بجاہ سید المرسلین خاتم النبیین صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وازواجہ وذریتہ واولیاء امتہ وعلماء ملتہ اجمعین۔ ۔۔۔۔۔☆۔۔☆۔۔☆

# عاشق کا جنازہ ہے ذرا دھوم سے نکلے

ڈاکٹر اظہر وحید

صاحبِ نہج البلاغہ حضرت علی کرم اللہ وجہہ الکریم سے منسوب ایک قولِ بلاغت ہے، مفہوم جس کا یوں ہے کہ دنیا تمہیں برا سمجھے جبکہ باطن میں تم اچھے ہو، یہ اس سے کہیں بہتر ہے کہ دنیا تمہیں اچھا سمجھے جبکہ باطن میں تم برے ہو۔ فقر میں یہ قول بابِ ملامت کی توجیہہ ہے۔

سچی بات یہ ہے کہ ایک مردِ درویش ہمارے پڑوس سے رخصت ہو گیا اور اُس کی زندگی میں اُس کے مقام کی کانوں کان خبر نہ ہوئی۔ میڈیائی حلقے اس کا تمسخر ہی اڑاتے رہے۔ سنی سنائی بات سننے اور کرنے والے اُس کے اندازِ تکلم پر ہی کلام کرتے رہے۔ ظاہر پرستوں کا حال ہر دور میں یہی ہوتا ہے، کسی فقیر درویش قلندر خدامست کی اِس دنیا سے دم واپسی با حسرت و یاس یہ کہتے نظر آتے ہیں کہ ہمیں پہلے معلوم ہوتا تو اُن سے شرفِ ملاقات ہی کر لیتے۔ اُن کے جنازے کا حجم اور ہجوم۔۔۔ بلکہ ہجومِ عاشقاں اُس دنیا میں ان کی پذیرائی کا اندازہ بھی دیتا ہے اور اِس دنیا میں خلقِ خدا کے دلوں میں اُن کی وسعتِ حکمرانی کا بھی!

کسی نے کسی کو نہیں بلایا، جس نے بلایا تھا اُس کا حکم دلوں پر چلتا ہے۔ پس مرگ مقبولیت صداقت کی بے بدل دلیل بھی ہوا کرتی ہے۔ بہت کم لوگوں کو اُن کی زندگی میں اندازہ ہو سکا کہ خادم حسین... حسین رضی اللہ عنہ کا سچا خادم تھا۔۔۔ خادم حسین علیہ الرحمہ دراصل خادم دین تھا۔ اہلِ ظاہر بھی دیکھ لیں، اس قدر پُر اژدھام جنازہ ایک عوامی ریفرنڈم ہے... یہ ایک ریفرنڈم ہے کہ اس ملک کے عوام حرمتِ رسول صلی اللہ علیہ وسلم اور ختمِ نبوت صلی اللہ علیہ وسلم کے معاملے میں کس قدر حساس ہیں۔ یہ اندرونی اور بیرونی عناصر کے لیے ایک واضح پیغام ہے کہ مملکتِ خداداد پاکستان کے عوام ناموسِ رسالت صلی اللہ علیہ وسلم اور ختم نبوت صلی اللہ علیہ وسلم ایسے حساس معاملے پر کوئی سمجھوتا کرنے کے لیے تیار نہیں۔ یہ اُن کے لیے ایمان اور کفر ہی کا معاملہ نہیں بلکہ زندگی اور موت کا معاملہ بھی ہے۔

اب دنیا ڈھونڈے، وھیل چیئر پر بیٹھے اُس جسمانی معذور بابے کو۔۔۔ جس نے فکری معذوروں کو بابِ عشق کا سبک خرام راستہ دکھا دیا۔ ضلع اٹک سے تعلق رکھنے والا اعوان قبیلے کا یہ سپوت کسی مصلحت اور سیاست سے بے نیاز اپنی دھن میں ایک ہی نعرے پر پہرہ دیتا رہا۔ وہ نعرہ جو دین کی

اساس ہے۔ہم محمدی ہیں اور عشق محمد صلی اللہ علیہ وسلم ہمارا دین ہے۔"فداک روحی اُمی وابی یارسول اللہ"۔۔۔ ہمارا کلمہ وایمان ہی نہیں لائحہ عمل بھی ہے۔ہمارا دین مکمل ہی اُس وقت ہوتا ہے جب سرکار دوعالم صلی اللہ علیہ وسلم کی اس حدیث پاک پر ہم پورے اتریں

"تم میں سے کسی شخص کا ایمان اس وقت تک مکمل نہیں ہوتا جب تک میں اُس کے نزدیک اس کی جان، مال اور اولاد سے بڑھ کر عزیز نہ ہو جاؤں"

اگر اِس حدیثِ پاک پر غور کر لیا جائے تو عشق مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کے حوالے سے لائحہ فکر وعمل مکمل طور پر واضح ہو جاتا ہے۔ہمارا دین عشقِ ذات محمد صلی اللہ علیہ وسلم سے شروع ہوتا ہے اور اسی ذات والا صفات پہ وارفتگی پر ختم ہو جاتا ہے۔"لا الہ الا اللہ" پر کسی کو کسی سے کوئی تعرض نہیں، اصل دین تو "محمد رسول اللہ" سے شروع ہوتا ہے۔"محمد ابنِ عبداللہ" کی حد تک ہر غیر مذہب کا سلیم الفطرت انسان آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی ذات بابرکات کی تعریف میں رطب اللسان ہے۔کفارِ مکہ بھی صادق اور امین تسلیم کرتے تھے۔گویا غیر بھی صفت کی تعریف کرنے پر مجبور ہیں، اپنوں کی یہ پہچان کہ اپنے ذات کو تسلیم کرتے ہیں اور ذات پر دل وجان پر فدا ہوتے ہیں۔"محمد رسول اللہ" کا عنوان دراصل خالق اور مخلوق کے درمیان واحد واسطہ اور وسیلہ ہونے کا اعلان ہے۔شارع کی حیثیت سے شاہراہِ حیات پر اصول وکلیات کا تعین ذات محمدی صلی اللہ علیہ وسلم متعین کرتی ہے۔اب تا قیامت تمام انسانوں کے لیے اور ہر زمانے کے لیے حُجتِ قطعی "محمد رسول اللہ" ہیں۔

اعلیٰ حضرت احمد رضا خان بریلوی علیہ الرحمہ کے مکتبہ فکر سے تعلق رکھنے کی وجہ سے علامہ خادم حسین اپنے نام کے ساتھ رضوی لکھتے تھے"۔۔۔ر" پر زبر کے ساتھ۔مختلف مسالک دراصل مختلف مکاتبِ فکر ہیں۔یہ دین کو سمجھنے کے مختلف شعوری درجے ہیں۔مکاتبِ فکر میں اختلاف اگر افتراق میں تبدیل نہ ہو تو فکری اختلاف باعثِ رحمت ہے، وگرنہ سراسر زحمت!اختلاف صرف برداشت کے ساتھ رحمت ہوتا ہے، عدم برداشت اسے زحمت میں بدل دیتی ہے۔اختلاف فکر ایک فطری عمل ہے اور فکر کی نمو کے لیے ضروری بھی ہے۔فکری اختلاف دراصل فہم کے نئے زاویے کھولتا ہے۔نزولی حقیقت جب صعودی عقول کی مدد سے سمجھنے کی کوشش کی جاتی ہے تو لامحالہ اِس میں اختلاف پیدا ہوتا ہے، اِس سے نکلنے کا ایک طریقہ تو یہ ہے کہ براہ راست نقطۂ نزول کی طرف رجوع کیا جائے لیکن یہ باطنی طریقت کا نکتہ ہوگا۔باطن کی حقیقت سمجھنے کا راستہ خود باطن ہی ہوتا ہے۔۔۔۔سبک، پُرخطر۔۔۔لیکن خطا سے پاک!! ظاہر میں موجود آلات سمع وبصر سے باطن

سمجھنے کی کوشش بس ایک فکری کوشش ہے اور فکری کوشش ایک بشری عمل ہے، اور بشر کسی حال میں خطا کے خطرے سے پاک نہیں ہو سکتا۔ یہ صرف اور صرف معصومیت و عصمت کا جہان ہے، جہاں فطرت کا انعکاس بلاکم و کاست ہوتا ہے۔

تمہید ہمیشہ طولانی کر دیتا ہوں، آج کا کالم دراصل ایک حاضری ہے۔۔۔ قلمی حاضری۔ ایک مرد درویش اور سچے عاشقِ رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی نماز جنازہ میں حاضر نہ ہو سکا بوجوہ ناسازی طبع۔۔۔ اس لیے ضروری سمجھا کہ اپنی قلمی حاضری لگوالی جائے تاکہ عاقبت کے لیے کچھ زادِ راہ میسر آ سکے۔ اگرچہ تعداد صداقت کا معیار نہیں لیکن دیکھنا یہ ہوتا ہے کہ آخر یہ تعداد کن افراد پر مشتمل ہے۔ اگر کلمہ گو ایک بڑی تعداد میں نکل کر کسی کے حق میں کلمۂ خیر کہہ دیں، تو یہ زبانِ خلق نہیں بلکہ نقارہ خدا ہے۔ خادم حسین رضوی علیہ الرحمہ کے طریقِ تکلم اور طریقہ کار سے اختلاف ہو تو ہو لیکن اُن کے مقصد پر کسی کو کوئی اختلاف نہ تھا۔ اپنے مقصد سے غیر متزلزل وابستگی اس معذور شخص کا طرۂ امتیاز تھا جس نے اپنی معذوری کو مجبوری نہیں بننے دیا۔ استقامت کے اس کوہ گراں کے جنازے میں لاکھوں کی تعداد میں خلقِ خدا کا اُمڈ آنا ایک درجۂ قبولیت ہے۔ سنا ہے، شہر لاہور نے اپنی تاریخ کا سب سے بڑا جنازہ دیکھا ہے۔ پس مرگ اِن کے مسلک کے مخالفین بھی اِن کے حق میں غیر مشروط کلمۂ خیر کہے بغیر نہ رہ سکے۔ اِس شخص نے ناموسِ رسالت صلی اللہ علیہ وسلم پر اس وقت پہرہ دیا جب لوگ شش و پنج میں مبتلا تھے۔ کہتے ہیں، علامہ صاحب شدت پسند تھے، وہ شدت پسند صرف محبت میں تھے۔ محبت میں شدت کا نام عشق ہے اور عشقِ نبی صلی اللہ علیہ وسلم ہی دین کا معیار ہے۔

مرشدی حضرت واصف علی واصف علیہ الرحمہ کا ایک نعتیہ شعر ہے

؎ دین کیا ہے عشقِ احمد صلی اللہ علیہ وسلم کے سوا  دین کا بس اک یہی معیار ہے

خادم حسین رضوی علیہ الرحمہ اس معیار پر پورے اترے۔ عشقِ رسول صلی اللہ علیہ وسلم کا تقاضا حرمتِ رسول صلی اللہ علیہ وسلم اور ختمِ نبوت صلی اللہ علیہ وسلم پر غیر مشروط پہرہ دینا ہے، اور یہ فقیر تمام عمر اس مشن پر ڈٹا رہا۔ ملامت کی گلی سے گزرنا اخلاص کا امتحان ہوتا ہے۔ علامہ خادم حسین رضوی علیہ الرحمہ اخلاص کے اس امتحان پر بھی پورے اترے۔ ایک اعلیٰ پائے کے عالمِ دین، عربی گرامر اور علم الحدیث کے بہترین ماہر اِس شخص نے محض ایک عالمِ دین ہونے کا پروٹوکول بھی کبھی وصول نہ کیا۔ عربی کے اساتذہ کہتے ہیں کہ عربی دانی میں نابغۂ روزگار شخصیت تھے۔ عربی اور فارسی دونوں پر عبور تھا۔ کلام اقبال گویا حفظ کر رکھا تھا۔ انداز عوامی تھا، اس لیے عوام الناس اُن کے علمی قد کاٹھ سے آگاہ نہ ہو

سکے۔ میری نظر میں وہ ایک ملامتی فقیر تھا، جس کا بھید اُس کے جانے کے بعد کھلا۔

اِس عاشقِ رسول ﷺ نے صرف محبت کا دعویٰ ہی نہیں کیا بلکہ اِن دعوے کو ثابت بھی کر کے دکھا دیا۔ وہ عاشقِ صادق تھا۔ لاکھوں مریدین و معتقدین کی موجودگی میں ڈیڑھ مرلے کے گھر میں قیام کرنے والا اور سوکھی روٹی پر اچار کی پھانک رکھ کر کھانے والا یہ درویش عشق و محبت کا ایک نیا معیار قائم کر گیا۔ راہ عشق و وفا میں مالی و معاشرتی مفاد کی طلب، صداقت کی نفی ہے۔

اِس وقت میں علامہ صاحب کے اندازِ تکلم پر کلام نہیں کروں گا۔۔۔۔ ہمارے بابا جی واصف علی واصف علیہ الرحمہ فرمایا کرتے کہ جب کسی کو قبول کر لیا جاتا ہے تو اُس کو تمام خامیوں سمیت قبول کیا جاتا ہے۔ عزت خدائی رازوں میں سے ایک راز ہے۔ خدا جب کسی کو عزت دیتا ہے تو مخلوق کے دلوں میں اس کی محبت نافذ کر دیتا ہے۔

؎ خدا رحمت کند ایں عاشقانِ پاک طینت را

؎ وفا کے رستے کا ہر مسافر گواہی دے گا کہ تم کھڑے تھے

☆---☆---☆

## فرمان امیر المجاہدین

صحابہ رضی اللہ عنہم کو کفارِ مکہ کہتے تھے تم لوگ تو مفلوک الحال ہو نہ تمھیں کھانے کو اچھا کھانا میسر ہے نہ پہننے کو اچھا کپڑا!

پیارے آقا، خاتم النبیین ﷺ نے فرمایا! اے حسان انہیں جواب دو۔

حضرت حسان بن ثابت رضی اللہ عنہ نے جو جواب دیا وہ ہم سب کیلئے سرمایہ افتخار ہے انہوں نے کفار مکہ کو فرمایا!

اے جہان والو! سن لو ہمارے لئے پوری دنیا پر یہی فضیلت کافی ہے کہ ہمارے دلوں میں آپ ﷺ کی محبت موجود ہے۔

# وہ شان سلامت رہتی ہے

قاضی عبدالرؤف معینی

12 نومبر سال 2020ء بروز ہفتہ چشم فلک نے ایک ایمان پرور منظر دیکھا۔معروف عالم دین، عاشق سلطان الانبیاء صلی اللہ علیہ وسلم حضرت علامہ خادم حسین رضوی رحمتہ اللہ علیہ کی نماز جنازہ کی تیاری کے آخری مراحل تھے۔وطن عزیز کے کونے کونے سے بلا امتیاز فرقہ وعقیدہ خلق خدا کے قافلے پنجاب کے دارالحکومت لاہور کی طرف رواں دواں تھے۔"عظیم تر اقبال پارک" کے وسیع وعریض میدان آج عوام سے بھرتے نظر آرہے تھے۔ہجوم تھا کہ بڑھتا جارہا تھا لیکن نظم وضبط حیرت انگیز ہے کس قسم کی افراتفری نہیں۔ہر طبقہ، ہر پیشہ اور ہر عمر کے لوگ شریک تھے۔پھر یوں ہوا کہ ملحقہ آبادیوں میں بھی تل دھرنے کو جگہ نہ رہی۔ملتان روڈ کی مسجد سے ملحقہ ایک مختصر وسادہ رہائش گاہ سے فخر دو جہاں کے عاشق صادق کا جنازہ ایسی دھوم اور شان وشوکت سے نکلا کہ کیفیت دیدنی تھی۔جگہ جگہ عوام نے عقیدتوں کے پھول نچھاور کیئے۔آخری دیدار کیلئے اتنی خلقت تھی کہ چند کلو میٹر کا فاصلہ ایمبولینس کے باوجود کئی گھنٹوں میں طے ہوا۔لبوں پر درودوسلام کا ورد، لبیک، لبیک، لبیک یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم لبیک کے نعروں کی گونج نے جو روح پرور منظر پیدا کیا الفاظ اسکے بیان سے قاصر ہیں۔عقیدت مندوں نے سارے سفر میں منوں کے حساب سے پھولوں کی پتیاں نچھاور کیں۔بلا مبالغہ کروڑوں افراد نے ٹیلی ویژن سکرین اور سوشل میڈیا پر ان روح پرور مناظر کا مشاہدہ کیا۔قومی اور بین الاقوامی میڈیا نے بھرپور کوریج کی۔شرکاء کی تعداد کے اندازے لگانے کی کوششیں ہوئیں لیکن سچی بات ہے کہ گنتی ممکن نہ تھی۔دانشور، مبصر اور تجزیہ نگار ورطہء حیرت میں ہیں کہ علامہ صاحب کی شخصیت کے متعلق کوئی بڑا دنیاوی تعارف نہیں، قابل ذکر معاشی، سیاسی اور معاشرتی بیک گراؤنڈ بھی کوئی نہیں، نہ امیر ہیں نہ وزیر ہیں۔لیکن مخلوق خدا میں اتنی مقبولیت کیوجہ؟ ایک تعارف ضرور تھا کہ کریم آقا صلی اللہ علیہ وسلم کی غلامی کا لیبل پختہ تھا۔کالم لکھنے کے مرحلے کے دوران راقم بھی اس والہانہ وارفتگی کی گتھیاں سلجھا ہی رہا تھا کہ اچانک جناب سعید آسی صاحب کی طرف سے ایک مختصر ویڈیو موصول ہوئی۔اس ویڈیو میں علامہ رضوی صاحب خود ہی اپنے دبنگ انداز میں اس راز سے پردہ اٹھاتے ہوئے نظر آئے۔فرماتے ہیں"وڈے جنازے پیسیاں نال نہیں ہوندے، حکمرانیاں نال نہیں ہوندے وڈے جنازے حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم دی غلامی نال

ہوندے نیں"، یعنی بڑے جنازے دولت اور بادشاہی سے نہیں ہوتے بڑے جنازے حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی غلامی سے ہوتے ہیں۔ بلاشبہ کریم آقا صلی اللہ علیہ وسلم کی غلامی کا ہی پاکیزہ رشتہ تھا کہ رضوی صاحب سے شدید فکری اختلاف رکھنے والے اور سوشل میڈیا پر مخالفانہ پوسٹس لگانے والے بھی کچے دھاگے سے بندھے چلے آئے۔ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جب اللہ تعالیٰ کسی بندے سے محبت کرتے ہیں تو جبرائیل علیہ السلام کو پکار کر کہتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ فلاں بندے سے محبت کرتے ہیں اس لیے تو بھی اس سے محبت رکھ۔ چنانچہ جبرائیل علیہ السلام اس سے محبت کرنے لگتے ہیں اور اہلِ آسمان میں اعلان کرتے ہوئے کہتے ہیں کہ اللہ فلاں شخص سے محبت کرتا ہے اس لیے تم سب بھی اس سے محبت کرو چنانچہ آسمان والے بھی اس سے محبت کرنے لگتے ہیں اور زمین میں اس کے لیے قبولیت لکھ دی جاتی ہے۔ اسلامی تاریخ اللہ کے مقبول بندوں اور غلامانِ مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کے عظیم الشان جنازوں کے اجتماع کے ایمان افروز تذکروں سے بھری پڑی ہے۔ حضرت امام احمد بن حنبل رحمتہ اللہ علیہ کا جنازہ اٹھا تو کندھا دینے والوں میں لاکھوں کی تعداد میں مرد اور ہزاروں کی تعداد میں خواتین نے شرکت کی تھی۔ حضرت امام ابو حنیفہ رحمتہ اللہ علیہ کی وفات کے دن خلق خدا کی بھیڑ اتنی زیادہ تھی کہ آپ کی نماز جنازہ چھ بار پڑھائی گئی۔ غازی حضرت علم الدین شہید رحمتہ اللہ علیہ کی نماز جنازہ لاہور کی تاریخ کی سب سے بڑی نماز جنازہ تھی جس میں لاکھوں لوگوں نے شرکت کی۔ ہر ایک کی خواہش تھی کہ عاشق رسول کے جنازے کو کندھا دے۔ کئی بار پڑھا اور سنا کہ لاکھوں کی تعداد میں لوگ شامل تھے مگر علامہ خادم حسین رضوی رحمتہ اللہ علیہ کا جنازہ لاہور کی تاریخ کا سب سے بڑا جنازہ ٹھہرا ہے۔ اللہ تعالیٰ انہیں اپنی جوارِ رحمت میں اعلیٰ مقام عطا فرمائے (آمین)

☆---☆---☆

# دیوانہ مر گیا آخر کو ویرانوں پہ کیا گزری

مظہر علی خان لاشاری

زندگی آخر ایک دن موت کی آغوش میں جا کر چلتے پھرتے ہنستے مسکراتے انسان کو مردہ بنا دیتی ہے۔ ہم جو دن رات زندگی کی بقا کے لیے ایک دوسرے کی ٹانگیں کھینچتے رہتے ہیں۔ دولت اور شہرت کی ہوس ہمیں پاگل کئے ہوئے ہے کبھی ہم نے سوچا ہے کہ ایک دن ہمارا نام بھی نہ ہوگا اور ہم ایک گمنام قبر میں پڑے ہونگے انسان کی یہ بڑی آرزو ہوتی ہے کہ وہ اس فانی دنیا میں ہمیشہ طاقت ور اور بڑا بن کر جیئے لیکن یہ اُس کی خام خیالی ہے بھلا جس نے مر کر فنا ہونا ہے اور مٹی میں جا کر مٹی ہو جانا ہے وہ کیسے طاقت ور رہ سکتا ہے ہاں ایک طریقہ یہ ضرور ہے کہ انسان اللہ اور اُس کے محبوب حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی خاطر جینا شروع کر دے اور اپنا سب کچھ اللہ اور اُس کے محبوب حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی عزت اور ناموس پر قربان کر دے جیسے اٹک کے ایک عام سے مولوی علامہ خادم حسین رضوی نے کیا اور ایسے خلوص کے ساتھ کیا کہ مرنے کے بعد لاکھوں لوگوں نے اُس دیوانے کے جنازے میں شرکت کر کے دنیا کو دکھا دیا کہ جو حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کے سچے عاشق ہوتے ہیں اللہ تعالیٰ اُن کو ایسا مقام عطا کر دیتا ہے کہ جو مقام بڑے بڑے بادشاہوں کے نصیب میں بھی نہیں ہوتا اللہ تعالیٰ کو اپنے محبوب سے بڑی محبت ہے اور پھر جو اُس کے محبوب صلی اللہ علیہ وسلم سے محبت کرتا ہے تو بس یہی ایک ادا تھی جس نے مولانا خادم حسین کو فرش سے عرش تک پہنچا دیا وگرنہ مولانا خادم حسین سے بڑے حلقے اُن کی سخت زبان کی وجہ سے ناراض رہتے تھے لیکن یہی ایک ادا تھی کہ خادم حسین رضوی کہ جو حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کی ناموس کے لیے مرمٹا اور ایسی مجاہدانہ ضرب لگائی کہ کفر کے ایوانوں میں لرزہ برپا کر دیا علامہ خادم حسین رضوی ایک مسلک کی نمائندگی کرتے تھے وہ بڑے بڑوں کو گالیاں دیا کرتا تھا اس لیے کہ وہ دیوانہ تھا اپنوں کو اِس لیے للکارتا تھا کہ وہ غیروں کے آلہ کار بن رہے ہیں اور وہ صرف یہی چاہتا تھا کہ میرے آقا جناب رسالت مآب صلی اللہ علیہ وسلم کی ناموس پر حملہ کرنے والوں کو اِس دھرتی پر جینے کا کوئی حق نہیں ہے معذور ہونے کے باوجود بھی اُس نے ایسا کارنامہ سرانجام دیا کہ جو بڑے طاقت ور لوگ بھی سر انجام نہ دے سکے اُن کا ایک ہی مشن تھا اور ایک ہی نعرہ تھا کہ کالی کملی والے کی عزت پر حملہ ہو اور ہم کچھ نہ کر سکیں۔ تو پھر ہمارے جینے کا کوئی فائدہ نہیں چار کامیاب دھرنوں کے بعد آخر کامیاب

دھرنا بھی فیض آباد راولپنڈی میں دیا جوش اور ایمانی جذبے کے ساتھ اپنوں اور غیروں کو للکارتے رہے کہ۔

روزہ اچھا نماز اچھی حج اچھا زکوۃ اچھی مگر میں باوجود اِسکے مسلمان ہو نہیں سکتا
کہ جب تک نہ کٹ مروں میں خواجہ طیبہ کی عزت پر خدا شاہد ہے کامل میرا ایماں ہو نہیں سکتا

مولانا ظفر علی خان کی زبانی خادم حسین رضوی نے 1935ء کی اُس تحریک کی یاد تازہ کرادی تھی کہ جب لاہور کے مسلمانوں نے سکھوں سے مسجد شہید گنج آزاد کرانے کی تحریک چلائی تھی اُس زمانہ میں سینکڑوں مسلمانوں نے اپنی جانوں کا نذرانہ پیش کیا تھا۔

کہ جو اپنے عشق رسول صلی اللہ علیہ وسلم اور اپنی خطابت میں اپنا ایک الگ مقام رکھتے ہیں مولانا خادم حسین بھی پچاس سال کی عمر تک لاہور کی ملی مسجد میں امامت اور خطابت کرتے رہے ہیں لیکن آخری پانچ سالوں میں وہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کی عظمت اور ناموس کا پرچم لے کر اُٹھے اور یہ ثابت کردیا کہ

عاشق جاندے اگے ہو

چونکہ اُن کے اندر درد اور خلوص تھا اس لیے اللہ تعالیٰ نے اپنے محبوب صلی اللہ علیہ وسلم کی عزت اور عظمت کا پرچم ایک معذور کو دے دیا کہ جس نے اپنی تحریک اور دھرنے کے ذریعے اپنی ہر بات حکومت وقت سے منوائی اُن کی اپنی بات ہو ہی کیا سکتی تھی اُن کی تو صرف یہی بات ہوتی کہ ہمارے آقا اور پوری اُمت کے محبوب حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی ناموس پر حملہ کرنے والوں کو عبرت ناک سزا دی جائے۔ مولانا خادم حسین رضوی نے جب اپنا سب کچھ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کی محبت پر قربان کر دیا تو اللہ تعالیٰ نے بھی اُس شخص کو مرنے کے بعد بھی ایسی عزت دے دی کہ لاکھوں مسلمانوں نے اُن کے جنازے میں شرکت کر کے ایک اور غازی علم دین کے جنازے کی یاد تازہ کردی۔

غزالاں تم تو واقف ہو کہو مجنوں کے مرنے کی
دیوانہ مر گیا آخر کو ویرانوں پہ کیا گذری

☆...☆...☆

# بامقصد زندگی کا استعارہ۔علامہ خادم رضوی

سعید آسی

بے شک موت برحق ہے' اس سے مفر نہیں' ہر ذی روح نے موت کا ذائقہ چکھنا ہے اور بے شک آپ کہیں بھی بھاگتے چلو' مشیت ایزدی سے آپ کا پیچھا کرتی موت عین متعینہ وقت پر آپ پر آن لپکے گی...

موت سے کس کو رستگاری ہے  آج وہ' کل ہماری باری ہے

بے شک سب نے اپنا متعینہ وقت پورا کر کے آگے کا سفر باندھنا ہے' گویا...

موت اک ماندگی کا وقفہ ہے  یعنی آگے چلیں گے دم لے کر

سو اپنی موت تک کے سفر کو اس سے آگے کے سفر کیلئے آسان بنائیں۔اس وقت تک کی زندگی کو بامقصد بنالیں تو حیات بعداز ممات کی کٹھنائیاں آسانی سے گزرتی' طے ہوتی رہیں گی۔بامقصد زندگی وہ ہے جو خلق خدا کی خدمت میں بسر ہو۔جو شرف انسانیت کی پاسداری کرتے گزرے' جو خالقِ کائنات کی تابع فرمان اور حب رسول صلی اللہ علیہ وسلم کے بے پایاں جذبے کی فراوانی کے ساتھ گزاری جائے۔بے شک خداوند کریم نے اپنے ان بندوں کو ہی محبوب رکھا ہے جو اسکی مخلوق کو محبوب رکھتے ہیں۔اس بے ثبات زندگی کو ان لوازمات کے ساتھ بامقصد بنالو تو زمانہ آپ کا اسیر ہوگا' ورنہ تو بس ایسا ہی ہے کہ...

زندگی' تیرے تعاقب میں لوگ  اتنا چلتے ہیں کہ مرجاتے ہیں

تو بھائی صاحب! چلتے چلتے مرجانے سے پہلے کچھ کر جایئے تاکہ اس جہانِ فانی میں بھی آپ کو یاد رکھا جائے اور جہانِ لافانی میں بھی آپ اپنے خالق کے محبوب بنیں رہیں۔

مجھے علامہ خادم رضوی سے کبھی کوئی خاص نسبت نہیں رہی' وہ میرے علاقے سبزہ زار کے قرب و جوار میں عرصہ دراز تک مقیم رہے اور دو سال قبل وہ سبزہ زار سکیم ڈی بلاک کے ایک گھر میں تحریک لبیک کا مرکزی دفتر منتقل کرنے کے بھی خواہش مند تھے مگر میری ان سے ملاقات کا سلسلہ کبھی نہ بن پایا۔ بس ایک خطیب اور مبلغ کی حیثیت سے ان کا نام سن رکھا تھا' ان سے کبھی ملاقات کا شرف حاصل نہ ہو پایا۔حب رسول صلی اللہ علیہ وسلم سے سرشار ایک پولیس اہلکار ممتاز قادری نے شاتمہ رسول آسیہ بی بی کی حمایت اور جیل میں اس سے ملاقات کی پاداش میں اس وقت کے گورنر پنجاب سلمان

تاثیر کو انکے دورۂ اسلام آباد کے موقع پر سرکاری آتشیں اسلحہ سے برسٹ مار کر قتل کیا اور پھر خود کو گرفتاری کیلئے پیش کیا تو نبی آخرالزمان سرور کائنات حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کے پروانوں میں حرمتِ رسول صلی اللہ علیہ وسلم پر کٹ مرنے کا ایک نیا جذبہ پیدا ہوگیا اور ممتاز قادری نے رحمۃ للعالمین صلی اللہ علیہ وسلم کیلئے وارفتگی کی اس فضا میں ہیرو کا درجہ حاصل کرلیا۔ اسکی گرفتاری سے اسکی سزائے موت تک اس ارضِ وطن کی فضا اس پر گلاب کے پھولوں کی پتیاں نچھاور کرتی رہی۔ لاہور ہائیکورٹ کے سابق چیف جسٹس خواجہ محمد شریف نے اعلیٰ عدلیہ میں اسکی وکالت کا فریضہ نبھایا اور جید علماء کرام اسکے کیس کی سماعت مکمل ہونے تک عوام الناس کو سرور کائنات، خاتم النبیین حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کی عظمت و عزیمت کا درس دیتے حرمت رسول صلی اللہ علیہ وسلم پر اپنی جانیں نچھاور کرنے کا جذبہ اجاگر کرتے رہے۔ اسی دوران علامہ خادم رضوی کا نام بھی سامنے آیا۔ ممتاز قادری کو ملکی قوانین کے تحت پھانسی کی سزا ہوئی جو سپریم کورٹ تک برقرار رہی اور پھر وہ حبّ رسول صلی اللہ علیہ وسلم میں پھانسی کے پھندے پر جھول گیا تو اس عاشق رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی میت کا منظر دیدنی تھا۔ میل ہا میل لمبا جلوس اور جنازے میں لاکھوں افراد کی شمولیت، بے شک کسی بندے کے خدا کے محبوب ہونے کا اندازہ اسکے جنازے کے شرکاء کی تعداد سے لگایا جاتا ہے۔ اس لحاظ سے ممتاز قادری خدا کی محبوبیت کے بلند درجے پر فائز تھا۔ اسکے بعد علامہ خادم رضوی حرمتِ رسول صلی اللہ علیہ وسلم کے پاسبان کی حیثیت سے ابھر کر سامنے آئے اور دیکھتے ہی دیکھتے ملک کی سیاسی فضاؤں پر بھی حاوی ہوگئے۔ بہت کہانیاں چلیں کہ وہ کسی کے مہرے کے طور پر منظر عام پر لائے گئے ہیں۔ انہوں نے تحریک لبیک یارسول اللہ تشکیل دی اور عاشقانِ رسول صلی اللہ علیہ وسلم کا ہجوم انکے جلو میں آگیا۔ انکے ذریعے محاذ آرائی کی سیاست میں نئی ہلچل پیدا کرنیوالوں کے یقیناً اپنے مقاصد ہونگے مگر علامہ خادم رضوی شاتمانِ رسول صلی اللہ علیہ وسلم کو ببانگ دہل للکارنے اور حرمتِ رسول صلی اللہ علیہ وسلم پر پہرہ دینے والی مضبوط آواز بن گئے۔ اسی تناظر میں انکی تقاریر میں انکے جذبات کی وارفتگی گنبدِ خضریٰ کے نور کی کرنیں بکھیرتی نظر آتی تھی۔ اپنے جسم کی معذوری کو انہوں نے کبھی اپنی مجبوری نہ بننے دیا اور جہاں بھی حرمتِ رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی پاسبانی کیلئے انہیں پکارا گیا، وہ ویل چیئر کے ساتھ وہاں موجود پائے گئے۔ 2018ء کے انتخابات کی مہم کے دوران وہ ملک کی مکدر ہوتی سیاسی فضا میں تیسری قوت کے طور پر ابھرتے نظر آئے اور سندھ میں صوبائی اسمبلی کی کچھ نشستیں حاصل کرنے میں کامیاب بھی ہوگئے۔ چنانچہ ''دائیں، بائیں'' والی سیاست میں وہ

دائیں بازو کی سیاست کے ترجمان کی حیثیت سے ابھرنے لگے۔ پھر فیض آباد دھرنے نے انکی سیاسی قوت مزید تسلیم کرائی۔ وہ بلاشبہ کاخ امراء کے درو دیوار ہلانے والی عوامی طاقت کی علامت بن کر اقبال کے شاہین کے رتبۂ بلند پر سرفراز ہوتے نظر آرہے تھے۔

حبّ رسول صلی اللہ علیہ وسلم سے سرشار اس عوامی طاقت کا عملی مظاہرہ انہوں نے فرانسیسی صدر میکرون کی گستاخانہ خاکوں کی سرپرستی کرنیوالی مکروہ حرکت کیخلاف شمع رسالت صلی اللہ علیہ وسلم کے لاکھوں پروانوں کے ہمراہ اسلام آباد کی سڑکوں پر آکر کیا اور فضا ایسی بنی نظر آئی کہ وہ فرانسیسی سفارتخانہ کی جانب بس اشارہ کرتے تو محبانِ رسول اس ایک اشارے پر لبیک کہتے ہوئے سفارتخانہ کو روئی کے گالوں کی طرح دھنک کر اڑا دیتے۔ انہوں نے اس کیلئے حاکمان وقت کو اپنی بھرپور طاقت کا مظاہرہ کر کے بھی دکھا دیا اور امن عامہ میں خلل بھی پیدا نہ ہونے دیا۔ مگر ایک معاہدے کے تحت حکومت کو پابند کر دیا کہ وہ دو ماہ کے اندر اندر فرانسیسی سفیر کو یہاں سے نکالنے اور اپنا سفیر فرانس سے واپس بلانے کا قطعی فیصلہ کرلے گی۔ حرمتِ رسول صلی اللہ علیہ وسلم کیخلاف شرارت پر آمادہ الحادی قوتوں کے ذہن ٹھکانے پر لگانے کیلئے ایسے ہی جذبات کی ضرورت ہے جس کا عملی مظاہرہ علامہ خادم حسین رضوی نے شمعِ رسالت صلی اللہ علیہ وسلم کے پروانوں کی معیت میں اسلام آباد میں اقتدار کی راہداریوں میں کیا۔ اسکے ٹھیک دو روز بعد جبکہ حکومت انکے ساتھ طے پانے والے معاہدے سے منحرف ہو چکی تھی، علامہ خادم رضوی کا سانحۂ ارتحال ہر آنکھ کو نم اور ہر سوچ کو دکھی کر گیا اور پھر...

جس دھج سے کوئی مقتل کو گیا وہ شان سلامت رہتی ہے
یہ جان تو آنی جانی ہے، اس جاں کی تو کوئی بات نہیں

چشم فلک نے دیکھا کہ انسانوں کا سمندر انکے آخری دیدار کو امڈ آیا تھا اور انکی نماز جنازہ کے وقت تو مینار پاکستان اور اسکے چاروں اطراف میل ہا میل تک تل دھرنے کو جگہ نہیں بچی تھی۔ بے شک رب کائنات اپنے کسی بندے کے محبوب ہونے کی خود گواہی دیتا ہے تو اسے علامہ خادم رضوی جیسی عزت افزائی سے سرفراز کرتا ہے۔ لبرل ازم والے برگشتہ لوگ انکے عظیم الشان جنازے کے حوالے سے بے شک اپنی آنکھیں بند اور دماغ ماؤف کئے رکھیں، وہ انسانوں کے اس سمندر کو جھٹلا سکتے ہیں نہ حرمتِ رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی پاسبانی کے بیدار ہوئے جذبے کو اپنی منشاء کے معانی نکال

بقیہ نمبر 3: صفحہ نمبر 120

# شہید ناموس رسالت ﷺ کی للکار

ڈاکٹر علی اکبر الازہری

ہمارے کئی دوست۔ جنازے میں شامل ہونے والوں کی تعداد گن رہے ہیں۔ کچھ دانشور پاکستانی قوم کے ثوابی پن اور جنازوں میں شرکت کی روش پر شاکی ہیں۔ دوستان محترم! بات کثرت یا قلت کی نہیں۔ سچ کے اظہار اور اسکی قدردانی کی ہے۔ مجھے ایام طالبعلمی میں انکے ساتھ کچھ ماہ گزارنے کا موقع ملا ہے۔ حقیقت یہ ہے کہ خادم حسین رضوی نے خدمت دین اور ناموس رسالت ﷺ کے پرچم کو پوری قوت اور خلوص کے ساتھ تھاما۔ امام حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے خادم ہونے کا حق ادا کیا۔ اللہ پاک نے انکے نام اور کام کو ان کے مخالف اور موافق کو ان کا مداح بنادیا۔ کہتے ہیں۔ حق وہ ہوتا ہے جس کا اعتراف دشمن بھی کرے۔ علامہ رضوی کی جہادی گن گرج نے تو بھارت میں صف ماتم بچھا رکھی ہے۔ اس "معذور شخص" کی بے باک شخصیت کی دھاک ترقی یافتہ مغرب کی منافقت پر بھی بیٹھ چکی ہے۔

جسمانی معذوری کے باوجود جس چابک دستی سے انہوں نے ناموس رسالت ﷺ پر پہرا دیا اور ہمت واستقامت سے چوکیداری کا فریضہ سرانجام دیا۔ کسی سے ادا نہ ہوسکا۔ یہ بڑے کرم کے ہیں فیصلے یہ بڑے نصیب کی بات ہے۔ چار سال پہلے ان کو یا تو کوئی جانتا نہ تھا۔ یا پھر چھوٹی سی مسجد کے امام کے طور پر لوگ انہیں بھی ایک مولوی سمجھتے تھے اور بس۔ میسر روایتی دینی علم کے ساتھ انہیں شاعر مشرق وارث عشق رومی قلندر لاہوری علامہ اقبال اور دور فتن میں عشق رسول ﷺ اور غیرت ایمانی کی دوسری بڑی علامت ہمہ گیر عالمی شخصیت امام احمد رضا محدث بریلی رحمۃ اللہ علیہ کے افکار واشعار سے سرشاری مقدر میں ملی تھی۔ اس سرشاری سے لیس عشق وجنون کے گھوڑے پر سوار ہوکر میدان میں آئے تو۔ بڑے بڑے شاہسواروں کو پیچھے چھوڑ دیا۔

انکے سرعت رفتار کی وجہ جو میری سمجھ میں آئی یہ ہے کہ میں نے انکے کسی جلسے اجتماع یا جلوس میں ان کا ذاتی نعرہ بلند ہوتے نہیں سنا انہیں اپنی ذات سے کوئی سروکار تھا ہی نہیں۔ دوسرے لفظوں میں وہ فنافی الرسول تھے۔ انہیں تاجدار ختم نبوت ﷺ کی محبت کا ایسا سرمدی نشہ چڑھا ہوا تھا کہ ہمیشہ

حضور ختمی مرتبت صلی اللہ علیہ وسلم کے نعروں میں مدہوشی کو ہی اپنے قلب وباطن کی خوراک بنا رکھا۔انکی زبان اگر سخت تھی تو یہ بھی ان کے عشق رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی بے ساختگی اور بے باکانہ پن کی علامت تھی۔ مجھے خود انکے بعض کلپ سخت ناگوار گزرتے تھے۔مگر جب انکی زبان وبیان سے حضور ختمی مرتبت صلی اللہ علیہ وسلم آپکے جلیل القدر صحابہ کے ایمان افروز تذکرے اور مجاہدین اسلام کے عزیمت بھرے واقعات سننے کو ملتے ہیں تو سب تلخیاں اس سرشاری میں فنا ہو جاتی ہیں۔میں نے ان کے ساتھ جامعہ نظامیہ میں گزرے تین دہائیاں قبل یادگار ایام کے تذکرے کی بقیہ قسط ابھی لکھنی تھی کہ جنازے کا روح پرور منظر دیکھنے کو ملا تو یقین ہو گیا کہ اللہ اور اس کے رسول کریم کی بارگاہ بڑی مہربان اور لجپال ہے عشق رسول صلی اللہ علیہ وسلم واقعی کائنات کی عظیم قوت ہے جو اقوام سے لیکر افراد کو عظمتوں سے سرفراز کر دیتی ہے اللہ پاک اقبال کے اس قدسی شاہین اور سچے عاشق رسول صلی اللہ علیہ وسلم کے جذبوں کو ہمارے بے جہت نوجوانوں کی دھڑکن بنا دے اور اس راست جذبے کے ہاتھوں ملک عزیز پاکستان اور دین کے دشمنوں کے ناپاک عزائم کو خاک میں ملائے۔

آخر میں تمام مذہبی اور سیاسی کارکنان وقائدین سے گزارش ہے کہ مرحوم علامہ خادم حسین رضوی کی روح اب اپنے خالق ومالک کے حضور پیش ہو چکی ہے۔انہیں ہمارے لجپال آقا صلی اللہ علیہ وسلم کی شفقت بھی میسر آ چکی ہے۔وہ اپنا سرمایہ محبت پیش کر کے اللہ اور اس کے حبیب کی بارگاہ میں سرخرو ہو گئے ہیں مگران کی روح ہم سب سے بجا طور پر مطالبہ کرتی ہے کہ امت کے مفادات کی حفاظت ناموس رسالت صلی اللہ علیہ وسلم کی حفاظت سے مشروط ہے آؤ سب کلمہ گو حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے اُمتی اپنی اپنی شناختوں اور جماعتوں کو بحال رکھتے ہوئے۔اپنے عظیم آقا صلی اللہ علیہ وسلم کی ناموس کی خاطر حرم کی پاسبانی کے لیے پرچم اسلام کے نیچے جمع ہو جائیں چھوٹے چھوٹے ذاتی اور جماعتی مفادات کی قربانی سے اگر ہماری جمعیت اُمت کے کام آ سکتی ہے تو اس سے ہمارا رب اور ہمارے آقا صلی اللہ علیہ وسلم خوش ہوں گے اور ان کی خوشی میں ہماری ابدی سعادتیں اور کامیابیاں پوشیدہ ہیں۔

عالم مغرب فرانس کے صدر کی غلیظ حرکت پر اگر اس کے ساتھ کھڑا ہونے میں عار نہیں سمجھتا تو اے نبی آخر الزمان صلی اللہ علیہ وسلم کے اُمتیو !اے اللہ کے بندو تم اکٹھے کیوں نہیں ہو رہے ایک قرآن کو ماننے اور ایک کعبہ کی طرف مڑ کر نماز پڑھنے والو یہ کیوں نہیں سمجھتے کہ عالم کفر تمہارا ازلی دشمن ہے اسے تم

سے تمہارے دین سے اور تمہارے رسول معظم سے کبھی بھی ہمدردی نہیں ہوسکتی۔ وہ تمہیں منتشر اور کمزور دیکھنا چاہتا ہے تاکہ دنیا میں تمہیں نیست ونابود کر سکے تو کیا تم شیطان لعین اور عالم کفر کی اس ناپاک خواہش کو باہمی نفرتوں کے باعث پورا کرو گے یا اپنا وجود اللہ پاک کی آخری اُمت کے طور پر عزت وافتخار سے برقرار رکھو گے؟ کفر ہر دور میں تمہاری جڑ کاٹنے کے درپے رہا ہے مگر تمہارے رب اور رسول صلی اللہ علیہ وسلم کو تمہاری عزت وناموس آج بھی عزیز ہے تم اس کی پسندیدہ اور آخری امت ہو۔ تم زمانے میں خدا کا آخری پیغام ہو۔ یہ روح عصر کی پکار بھی ہے اور شہید ناموس رسالت صلی اللہ علیہ وسلم علامہ رضوی کی باطل شکن للکار کا ماحصل بھی اور یہی مشیت ایزدی بھی ہے سنو! اقبال کی الہامی آواز میں الوہی پیغام کو

کی محمد صلی اللہ علیہ وسلم سے وفا تو نے تو ہم تیرے ہیں
یہ جہاں چیز ہے کیا، لوح وقلم تیرے ہیں

☆---☆---☆

## فرمان امیر المجاہدین

میرے بارے میں جو کوئی بات کہے گا وہ خود ذمہ دار ہے کہ حضرت بہت پہنچے ہوئے تھے وغیرہ وغیرہ۔۔۔۔میرا دنیا، قبر وحشر میں صرف ایک ہی تعارف ہے، "میں کتا پاک رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا"

(آپ علیہ الرحمہ کی عاجزی بارگاہِ رسالت صلی اللہ علیہ وسلم میں مقبول ہوئی اور متفق علیہ عاشقِ رسول ٹھہرے)

# علامہ رضوی، پاسبانِ ناموسِ رسالت صلی اللہ علیہ وسلم

فضل حسین اعوان

علامہ خادم حسین رضوی سے پہلی ملاقات جوہر ٹاؤن لاہور میں علامہ غلام عباس فیضی کے مدرسے و مسجد میں ہوئی۔ اس کا بھی ایک دلچسپ پس منظر ہے۔ خادم حسین رضوی کی کسی سے قربت کی وجہ بلاشبہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے وابستگی تھی۔ دس سال قبل کی بات ہوگی میں نے ایک کالم کے آخر میں یہ لکھا تھا ”حکمرانوں کو یاد رکھنا چاہئے ان کا اقتدار نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے خاک پا کے صدقے ہے۔“ مولانا کے بقول انہوں نے اس فقرے پر اپنے معتمد غلام عباس فیضی کو مجھ سے رابطے کیلئے کہا۔ پھر ان کے فون آنے لگے، میں بھی فون کر لیتا۔ ایک کالم میں واقعہ تحریر کیا کہ کس طرح ایک کتا بھرے دربار میں ایک عیسائی راہب پر جھپٹ پڑا تھا جب وہ ناموس رسالت میں گستاخی کر رہا تھا۔ علامہ خادم کے فون پر اس کا حوالہ پوچھنے پر میں نے بتا دیا۔

غلام عباس فیضی ربیع الاول ماہ کے آخری اتوار کو مدرسے میں فارغ التحصیل بچوں کی دستار بندی کراتے ہیں۔ انہوں نے مجھے بھی اس تقریب میں دعوت دی۔ عشاء کے بعد یہ تقریب ہوتی ہے۔ علامہ خادم حسین رضوی کو خطیب کی داتا دربار کے قریب کی مسجد میں خطابت کے باعث کہا جاتا ہے۔ اپنے مسلک کے لوگوں میں وہ شہرت رکھتے تھے۔ عالمی سطح پر شہرت نومبر 2017ء کے فیض آباد دھرنے کے باعث ملی۔

عشاء کے وقت میں بروقت مسجد پہنچ گیا۔ مسجد بھر چکی تھی۔ لوگ انکی آمد کے مشتاق تھے۔ مجھے دیگر مہمانوں کے ساتھ محراب و منبر کے سامنے دیگر مہمانوں کے ساتھ بٹھا دیا گیا، میرے بغیر سب جبہ و دستار والے حضرات تشریف فرما تھے۔ تھوڑی دیر میں علامہ صاحب کی آمد پر مسجد لبیک یا رسول اللہ کے نعروں سے گونج اٹھی۔ ان کو وہیل چیئر پر لایا جا رہا تھا۔ وہیل چیئر ہی ان کیلئے منبر تھی۔ مجھے نہیں معلوم تھا کہ چلنے پھرنے سے قاصر اور وہیل چیئر انکی ضرورت ہے۔ شرکاء کا شوق و ذوق دیدنی تھا۔ ان دنوں ممتاز قادری کا کیس چل رہا تھا انکے حق میں نعرے بازی ہو رہی تھی۔ مہمانوں کے ہجوم میں بھی انہوں نے مجھے پہلی نظر میں پہچان لیا تھا۔ انکی تقریر کا ہمیشہ ایک ہی موضوع رہا، ناموس رسالت صلی اللہ علیہ وسلم، شان رسالت صلی اللہ علیہ وسلم!۔ اپنے خطاب میں انہوں نے میری طرف

اشارہ کرتے ہوئے کہا، گستاخ راہب کی گردن کاٹنے کا واقعہ انہوں نے اپنے کالم میں بیان کیا اور میں نے وہ کتاب منگوالی جس میں واقعہ درج ہے۔ کتاب عربی میں تھی جو انہیں پشاور سے دستیاب ہوسکی۔

وہ ایک دوروز قبل کا واقعہ سنا رہے تھے کہ کسی کی تعزیت کیلئے گئے تو سامنے سے انکو دیکھ کر جسٹس خواجہ شریف چیف جسٹس لاہور ہائیکورٹ اپنی طرف آتے نظر آئے۔ میں نے کہا "کرسی موڑا او منڈیا، ایس نے ممتاز قادری دی ضمانت نئیں کتی"، ریٹائرمنٹ کے بعد خواجہ شریف نے ممتاز قادری کے وکالت کی تھی۔ علامہ کے خطاب کے بعد دستار بندی ہوئی۔ شرکاء وہیں کھانے کیلئے بیٹھ گئے۔ مسجد و مدرسے کے داخلے کے ساتھ ہی چھوٹی سی لائبریری ہے جس میں چھ کرسیاں رکھی ہیں۔ رضوی صاحب کو وہاں کھانا کھلایا جاتا۔ مجھے بھی وہیں انکے ساتھ لے جایا گیا۔ وہ میری ان سے پہلی ملاقات تھی۔ تعارف میں انہوں نے بتایا کہ وہ بھی اعوان ہیں اور چکوال سے تعلق ہے۔ "اور پھر یہ رضوی؟" میرے استفسار پر ان کا کہنا تھا یہ عاشق رسول صلی اللہ علیہ وسلم اور شمع رسالت صلی اللہ علیہ وسلم کے پروانے، احمد رضا خان بریلوی علیہ الرحمہ کی نسبت ہے۔ غلام عباس فیضی کے مدرسے میں پھر کئی سال تک ان سے ملاقات ہوتی رہی آخری ملاقات 2017ء میں انکے فیض آباد میں دھرنے کے بعد آنے والے ماہ ربیع الاول کے آخری اتوار کو وہیں پر ہوئی۔ اس دھرنے نے علامہ کو شہرت کی بلندیوں پر پہنچا دیا تھا۔ انکی مصروفیات بڑھ گئیں۔ فون بھی انکے اسسٹنٹ آصف کے پاس ہوتا۔ موت سے زندگی کی طرف کتاب کیلئے علامہ نے دو واقعات کا ذکر کیا تھا۔ بقول علامہ رضوی "میں لاہور سے اپنے گاؤں جاتا تو صبح فجر کی اذان کے ساتھ کھیتوں میں اپنے کنویں پر چلا جاتا۔ جہاں کنواں چلا کر اسکے پانی سے وضو کر کے نماز ادا کرتا۔

1995ء کی ایک صبح بھی حسب معمول میں نے کنواں تیزی سے چلایا اور اس سے بھی زیادہ تیزی سے برتن میں پانی ڈالنے کیلئے لپکا۔ برتن اٹھایا اسے پانی سے بھرنے کیلئے کنویں کے تھوڑے سے حصے کے اوپر چھلانگ لگا دی مگر توازن بگڑ گیا اور دوسری طرف نہ پہنچ سکا۔ کنویں میں گرتے ہوئے بے ساختہ زبان سے اللہ اکبر نکلا۔ اسکے ساتھ ہی ایسا محسوس ہوا، کسی نے پکڑ کر 'سوتالڑ' پر بٹھا دیا ہے۔ سوتالڑ ماہل کو متوازن رکھنے کیلئے شہتیر کی طرح لکڑی لگائی جاتی ہے جو کنویں کے کنارے سے چند فٹ نیچے ہوتی ہے۔ میں سمجھتا ہوں، اللہ نے دین کیلئے ناچیز سے کام لینا تھا اس لئے محفوظ رکھا۔ اسکے بعد 2009ء میں صبح کے وقت تلہ گنگ سے لاہور جا رہا تھا۔ ایک سی این جی سٹیشن

سے گیس بھروائی، مسجد میں نماز ادا کی نوافل پڑھنے لگا تھا کہ سوچا گاڑی میں نفل ادا کرلوں گا۔گاڑی میں بیٹھا۔تھوڑی دیر بعد موڑ آیا تو مڑنے کی بجائے گاڑی سیدھی جارہی تھی۔ڈرائیور سو گیا تھا۔ میں نے کہا کیا کررہے ہو، ساتھ ہی گاڑی سڑک سے نیچے آگری۔میں نے اس دوران ان لمحات کو آخری سمجھ کر تین مرتبہ کلمہ پڑھ لیا۔اسی حادثے میں ریڑھ کی ہڈی متاثر ہوئی جس کا کئی سال سے علاج جاری ہے۔اس حادثے میں ڈرائیور اور کار کو خراش تک نہیں آئی"۔اس واقعہ میں وہ چلنے پھرنے سے معذور ہو گئے۔یہ دیندار لوگ ہیں ہماری اور انکی زندگیوں میں بہت فرق ہے۔

2017ء اور چند روز قبل کے دھرنوں میں وہ اپنے بیٹوں کو بھی لے گئے تھے۔جس کا تذکرہ انہوں نے اپنی زندگی کی آخری تقریر میں بھی کیا۔وہ ہاتھ سے برائی روکنے کے ایمان کے درجے پر فائز تھے۔غلام عباس فیضی کے حکومت کے ساتھ ہونے والے گزشتہ ہفتے کے معاہدے پر دستخط ہیں وہ بھی اپنے بیٹے سمیت دونوں دھرنوں میں شامل ہوئے۔ہم لاہور سے ایک بڑے سٹور سے ہر ماہ خریداری کرتے ہیں۔معلوم ہوا کہ وہ فرنچ فرنچائز ہے تو اس کا بائیکاٹ کردیا وہاں خریداری کیلئے نہیں گئے۔یہ ہم دنیاداروں کی طرف سے شاید ایمان کا آخری درجہ ہے۔آج ان کا جنازہ ہے۔اللہ تعالیٰ پاسبانِ ختم نبوت کو کروٹ کروٹ جنت نصیب فرمائے۔انکے چاہنے والوں کو صبرِ جمیل عطا کرے اور انکی سیاست کا علم بلند رکھنے والوں کو انتشار سے بچائے۔

☆...☆...☆

# عظمت موت کے دروازے پر

آغا مشہود شورش

عزت، شجاعت، بے خوفی، بے نیازی اور ہر سانس میں چلتا اور ہر خون کے قطرے میں دوڑتا عشق محمد صلی اللہ علیہ وسلم کسی شخص کی صورت اختیار کرتا ہے تو وہ تھے حضرت علامہ خادم حسین رضوی، یوں تو وہ شیخ الحدیث بھی تھے اور مفسر قرآن لیکن جس قرآن کو انہوں نے اپنی ذات کا محور اور اپنی بخشش کی سند قرار دیا ہوا تھا وہ صاحب قرآن صلی اللہ علیہ وسلم تھے۔ آپ سرکار صلی اللہ علیہ وسلم کا عشق ہی تو تھا جس نے حضرت علامہ رضوی کو ہمت وطاقت کی ان بلندیوں پر پہنچا دیا تھا کہ بقول شاعر۔۔۔۔

؎ پاؤں کی ٹھوکر پہ رکھتا ہوں جلال خسرواں میرے آقا میرے مولا رحمت للعالمین صلی اللہ علیہ وسلم

وہ ختم نبوت کی فوج کا وہ سپہ سالا تھا جس میں مسیلمہ کذاب جیسے منکروں سے لڑنے اور مر مٹنے کا بانکپن موجود تھا۔ وہ صدیق کی وفا، فاروق کا جذبہ، عثمان کی حیا اور علی کی شجاعت (رضی اللہ عنہم) کا پرچم اٹھائے محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے باغیوں پر اس طرح ٹوٹتا تھا کہ جیسے بقول شاعر۔۔۔

؎ اٹھے تو بجلی پناہ مانگے گرے تو خانہ خراب کر دے

علامہ صاحب کی ذات کا سب سے بڑا کمال اور وصف یہی تھا کہ انہوں نے ختم نبوت کی حرمت اور آقائے نامدار حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی عزت کی پاسبانی اور نگہبانی اس طرح کی کہ جس کی نظیر اس دور میں ملنا بہت مشکل ہے۔ عشق محمد صلی اللہ علیہ وسلم نے انہیں بادشاہوں، حکمرانوں، فرمانرواؤں، مادر پدر آزاد، باؤلے جانوروں، پڑھے لکھے جاہلوں کے مزاجوں کو درست اور ٹھکانے لگانے کے لیے اتنا جری اور بے خوف بنا دیا تھا کہ وہ واقعی اپنے علمی مرشد جنہیں وہ پیار سے قلندر لاہوری کہا کرتے تھے کے اس شعر کی زندہ مثال تھے۔۔۔

کی محمد صلی اللہ علیہ وسلم سے وفا تو نے تو ہم تیرے ہیں
یہ جہاں چیز ہے کیا لوح وقلم تیرے ہیں

مجھے اس مضمون میں ان کی علمی عظمت، دینی خدمت یا روحانی کرامت کا ذکر نہیں کرنا، حقیقت میں وہ ان تمام معاملات سے بہت آگے جا چکے تھے، وہ اس ذات مبارک صلی اللہ علیہ وسلم سے تعلق جوڑ چکے

تھے جس کے لیے تمام جہانوں کو پیدا کیا ہے بقول مولانا ظفر علی خان...

دل جس سے زندہ ہے وہ تمنا تمہی تو ہو
ہم جس میں بس رہے ہیں وہ دنیا تمہی ہو

میں اپنے پورے ایمان سے کہہ رہا ہوں کہ حضرت علامہ خادم حسین رضوی اس وقت حضرت پیر مہر علی شاہ کے اس شعر کی عملی تصویر بنے بیٹھے ہیں

کتھے مہر علی کتھے تیری ثناء
گستاخ اکھیاں کتھے جا اڑیاں

اور نہ جانے کیوں مجھے حضرت علامہ خادم حسین رضوی اس قوم کو حضرت امام مالک علیہ الرحمہ کے ان الفاظ کو دہراتے ہوئے نظر بھی آتے ہیں۔

خلیفہ ہارون الرشید نے حضرت امام مالک علیہ الرحمہ سے پوچھا

"کسی جگہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی شان میں گستاخی ہو جائے تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی امت کیا کرے"

امام مالک علیہ الرحمہ نے فرمایا: "امت مسلمہ اس کا بدلہ لے"

پھر پوچھا: اگر وہ ایسا نہ کرتے تو پھر؟ حضرت امام مالک علیہ الرحمہ نے تاریخی جملہ ادا کیا جو یاد کرلو: "پھر امت کو چاہیے وہ مرجائے، اس کو جینے کا کوئی حق نہیں۔

☆---☆---☆

الصلوۃ والسلام علیک یا سیدی یارسول اللہ
وعلی الک واصحبک یاسیدی یا حبیب اللہ

(نوائے وقت۔۔۔۲۰ نومبر ۲۰۲۰ء)

# علامہ خادم حسین رضوی انتقال کر گئے

لاہور (خصوصی نامہ نگار) تحریک لبیک پاکستان (ٹی ایل پی) کے سربراہ علامہ خادم حسین رضوی قضائے الٰہی سے انتقال کر گئے، انکی عمر 54 برس تھی۔ نماز جنازہ کل 11 بجے دن مینار پاکستان گراؤنڈ میں ادا کی جائے گی۔ وہ طویل عرصے سے علیل تھے۔ مولانا خادم حسین رضوی اٹک سے تعلق رکھتے تھے۔ انہوں نے قران پاک حفظ کیا ہوا تھا۔ انہیں عربی اور اردو کے علاوہ فارسی زبان پر بھی عبور تھا۔ علامہ خادم حسین رضوی 22 جون 1966ء کو ضلع اٹک کے علاقہ نکہ توت میں پیدا ہوئے۔ ان کے والد کا نام حاجی لعل خان تھا۔ انہوں نے ابتدائی تعلیم جہلم و دینہ سے حاصل کی۔ جس کے بعد انہوں نے درس نظامی جامعہ نظامیہ لاہور سے مکمل کیا۔

آرمی چیف جنرل قمر جاوید باجوہ، وزیراعظم عمران خان نے اہلخانہ سے تعزیت کی ہے۔ وزیراعظم نے ٹویٹ میں کہا کہ مولانا خادم حسین رضوی کے انتقال پر ان کے اہلخانہ سے تعزیت کرتا ہوں۔ دریں اثناء وزیراعلیٰ پنجاب عثمان بزدار نے بھی انتقال پر اظہار افسوس کیا ہے۔ چودھری شجاعت' چودھری پرویز الٰہی' مونس الٰہی' سینیٹر کامل علی آغا نے خادم حسین رضوی کے انتقال پر گہرے دکھ اور رنج کا اظہار کیا ہے۔ انہوں نے اپنے تعزیتی پیغام میں کہا کہ خادم حسین رضوی ایک سچے عاشق رسول تھے۔ ان کی دینی خدمات کو ہمیشہ یاد رکھا جائے گا۔ مسلم لیگی قائدین نے دعا کی کہ اللہ عزوجل خادم حسین رضوی کے درجات بلند فرمائے، انہیں جنت الفردوس میں حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا قرب عطا فرمائے اور ان کے لواحقین و معتقدین کو صبر جمیل عطا فرمائے۔ (آمین)

فیملی ذرائع نے تصدیق کی کہ خادم حسین رضوی کو گزشتہ چند روز سے بخار تھا اور وہ انتقال کر گئے ہیں۔ علامہ اشرف آصف جلالی نے بھی انتقال کی تصدیق کی۔ خیال رہے کہ خادم حسین رضوی نے گزشتہ دنوں فیض آباد میں ہونے والے ٹی ایل پی کے گستاخانہ خاکوں کیخلاف مظاہرے' دھرنے کی بھی قیادت کی تھی اور اسی دوران انہیں بخار ہوا تھا۔ طبیعت بگڑنے پر خادم حسین رضوی کو شیخ زید ہسپتال لے جایا گیا' جہاں ان کا انتقال ہو گیا۔ شیخ زید ہسپتال انتظامیہ کا کہنا ہے خادم حسین رضوی کو رات پونے 9 بجے کے قریب ہسپتال لایا گیا۔ ہسپتال پہنچنے سے پہلے ہی وہ انتقال کر چکے تھے۔

خادم حسین رضوی کی موت کی تصدیق کیلئے ای سی جی بھی کی گئی۔خادم ۔رضوی کے ساتھ ہسپتال آنے والوں نے ان کی بیماری کی ہسٹری نہیں بتائی۔خادم حسین رضوی کی میت ہسپتال سے ان کے گھر گرینڈ بیٹری شاپ ملتان روڈ منتقل کردی گئی۔جبکہ گھر کے باہر بڑی تعداد میں ٹی ایل پی کے کارکن اوران کے عقیدت مند جمع ہو گئے ہیں۔

خادم حسین رضوی کا تعلق ضلع اٹک سے تھا۔خادم حسین رضوی نے جہلم و دینہ کے مدارس دینیہ سے حفظ وتجوید کی تعلیم حاصل کی اور جامعہ نظامیہ رضویہ لاہور سے درس نظامی کی تکمیل کی۔پاکستان علماء کونسل کے سربراہ علامہ طاہر محمود اشرفی نے علامہ خادم حسین رضوی کے انتقال پرتعزیت کرتے ہوئے اسے سانحہ قرار دیا ہے۔تحریک انصاف کے رہنما سینیٹر فیصل جاوید نے ٹویٹ کرتے ہوئے دعا کی ہے کہ اللہ تعالیٰ خادم حسین رضوی کو جنت میں جگہ عطا فرمائے ان کے درجات بلند فرمائے ان کے اہلخانہ اور عزیز واقارب کو صبر جمیل عطا فرمائے (آمین)۔پیر افضل قادری نے کہا جتنا بھی افسوس کیا جائے کم ہے۔آپ کی خدمات جلیلہ ہمیشہ یادرکھی جائیں گی۔اللہ کریم آپ کو جنت الفردوس میں اعلیٰ مقام، صاحبزادگان ودیگر اہلخانہ اور تمام ساتھیوں وعقیدت مندوں کو صبر جمیل عطا فرمائے۔پیر اعجاز اشرفی، قاری زوار بہادر، حامد رضا، علامہ طاہر القادری نے بھی افسوس کا اظہار کیا ہے۔راغب حسین نعیمی، مولانا فضل الرحمٰن نے علامہ خادم حسین رضوی کے انتقال پر دکھ اور افسوس کا اظہار کیا ہے اور کہا ہے کہ مولانا خادم حسین رضوی کا انتقال بڑا نقصان ہے۔اہلخانہ اور متعلقین کے غم میں برابر کا شریک ہیں۔وزیر خارجہ شاہ محمود قریشی، امیر جماعت اسلامی سراج الحق اور گورنر خیبر پی کے شاہ فرمان نے علامہ خادم حسین رضوی کے انتقال پر اظہار افسوس کیا ہے۔

خاندانی ذرائع نے بتایا وہ گزشتہ چندروز سے بخار میں مبتلا تھے۔تیز بخار اور سانس اکھڑنے کی وجہ سے انہیں شیخ زید ہسپتال منتقل کیا گیا جہاں انہیں دل کا دورہ پڑا جو جان لیوا ثابت ہوا۔ہر کسی نے کلمہ پڑھنا شروع کردیا۔علامہ کوفوری طور پر شیخ زید ہسپتال دوبارہ لیجایا گیا لیکن ڈاکٹروں نے انکی موت کی تصدیق کردی۔وہ جامع مسجد رحمۃ للعالمین میں رہائش پذیر تھے۔انکے پسماندگان میں ایک بیوہ، دو بیٹے، چار بیٹیاں شامل ہیں۔بڑا بیٹا محمد سعد رضوی عمر 22 سال نائب ناظم تحریک لبیک ہے اور تنظیمی معاملات کو سنبھالتے ہیں، چھوٹا بیٹا محمد انس رضوی عمر 18 سال درس نظامی میں زیر تعلیم ہیں۔

☆---☆---☆

(نوائے وقت۔۔۔۲۱ نومبر ۲۰۲۰ء)

# علامہ خادم رضوی کی نماز جنازہ آج

# مینار پاکستان گراؤنڈ میں ادا کی جائیگی

لاہور (خصوصی نامہ نگار/نمائندہ خصوصی) تحریک لبیک پاکستان کے سربراہ مولانا خادم حسین رضوی کو آج دن گیارہ بجے مینار پاکستان گراؤنڈ میں نماز جنازہ کے بعد سپرد خاک کیا جائے گا۔ نماز جنازہ اور تدفین کے تمام تر انتظامات مکمل کر لئے گئے ہیں۔ تحریک لبیک کے ذمہ داران کے مطابق میت سبزہ زار سے بذریعہ ہیلی کاپٹر مینار پاکستان گراؤنڈ لے جائی جائے گی جہاں 11 بجے ان کی نماز جنازہ ادا کی جائے گی۔ تدفین ملتان روڈ پر ان کی مسجد رحمۃ للعالمین کے ساتھ واقع مدرسے سے ملحقہ جگہ پر کی جائے گی۔ گزشتہ روز تحریک لبیک پاکستان کے سربراہ مولانا خادم حسین رضوی کی تحریک کے رکن اور ان کے عقیدت مند انتقال کی خبر سنتے ہی ملک بھر سے مدرسہ رحمۃ للعالمین ملتان روڈ پہنچ گئے جس کی وجہ سے پولیس نے چوک یتیم خانہ کوئی کلومیٹر دور تک عام ٹریفک کے لئے بند کر دیا۔ جبکہ کارکنان کئی کلومیٹر کا سفر پیدل طے کر کے مدرسہ رحمۃ للعالمین پہنچے۔ گذشتہ روز مولانا کی میت دیدار کے لئے رکھی گئی تو ہزاروں کارکنوں کی آخری دیدار کے لئے طویل قطاریں بن گئیں۔ پولیس نے تحریک لبیک پاکستان کے کارکنان اور مذہبی شخصیات کی آمد کے باعث دوسرے روز بھی سکیورٹی کے سخت انتظامات اور درجہ وار سکیورٹی حصار قائم کیے ہوئے ہیں۔ پولیس ذرائع کے مطابق جنازے کے لیے سکیورٹی انتظامات مکمل کر لیے گئے ہیں۔ پولیس کے 50 ریزرو دستے، 26 ایس ایچ او 13 ڈی ایس پیز اور ایس پیز سمیت بڑی تعداد میں پولیس تعینات ہوگی۔ تحریک دعوت حق پاکستان کے امیر علامہ محمد اصغر نورانی کی اپیل پر ممتاز عالم دین و محافظ عقیدہ ختم نبوت علامہ خادم حسین رضوی کے انتقال پر تین روزہ سوگ کا اعلان کیا گیا ہے۔ جمعہ کے اجتماعات میں علامہ خادم حسین رضوی کی مغفرت، ان کے درجات کی بلندی کیلئے دعائیں کی گئیں۔ وزیر اعلی پنجاب کی معاون خصوصی برائے اطلاعات فردوس عاشق اعوان نے تحریک لبیک کے سربراہ خادم حسین رضوی کے انتقال پر گہرے دکھ اور افسوس کے ساتھ لواحقین سے دلی ہمدردی و اظہار تعزیت کیا ہے۔ جے یو آئی کے سیکرٹری جنرل مولانا عبدالغفور حیدری، مولانا

محمد امجد خان، محمد اسلم غوری، حاجی شمس الرحمٰن شمسی، مفتی ابرار احمد، عبدالرزاق عابد لاکھو اور صوبائی رہنماؤں نے بھی دلی دکھ کا اظہار کرتے ہوئے کہا کہ علامہ خادم حسین رضوی ختم نبوت اور ناموس رسالت پر ایک گونجتی آواز تھے۔ علاوہ ازیں وزیر ہاؤسنگ پنجاب میاں محمود الرشید نے علامہ خادم حسین رضوی کے انتقال پر اپنے گہرے رنج وغم کا اظہار کیا ہے۔

تحریک دعوت توحید کے مرکزی قائد میاں محمد جمیل نے تحفظ ناموس رسالت کیلئے خدمات پر علامہ خادم حسین رضوی کو خراج عقیدت پیش کرتے ہوئے ان کی وفات کو ناقابل تلافی نقصان قرار دیا۔ عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت کے مرکزی رہنما مولانا عزیز الرحمٰن ثانی، مبلغ ختم نبوت لاہور مولانا عبدالنعیم، مولانا علیم الدین شاکر، پیر رضوان نفیس، قاری جمیل الرحمٰن اختر، مولانا محمد اشرف گجر، مولانا خالد محمود نے مولانا خادم حسین رضوی کے انتقال پر اظہار تعزیت کرتے ہوئے کہا ہے کہ مولانا خادم حسین رضوی تحفظ ختم نبوت اور تحفظ ناموس رسالت کے محاذ پر ایک پرجوش اور توانا آواز تھے۔ وہ ایک بیباک ونڈر عالم دین تھے۔ سربراہ پاکستان سنی تحریک ثروت اعجاز قادری نے علامہ خادم حسین رضوی کے انتقال کو اہلسنت کے لئے عظیم سانحہ قرار دیا۔ دریں اثناء حافظ شاہد حسین صوبائی صدر پاکستان سنی تحریک پنجاب نے کہا ہے ان جیسی شخصیات صدیوں بعد پیدا ہوتی ہیں۔ کل مسالک علماء بورڈ کے چیئرمین مولانا محمد عاصم مخدوم نے ممتاز عالم دین علامہ خادم حسین رضوی کی وفات پر گہرے دکھ اور افسوس کا اظہار کیا۔ جمعیت علمائے پاکستان کے مرکزی رہنما پیر سید محمد محفوظ مشہدی نے علامہ خادم حسین رضوی کے انتقال پر افسوس کا اظہار کرتے ہوئے ان کی موت کو اہل سنت کا عظیم نقصان قرار دیا ہے۔ دارالعلوم جامعہ نعیمیہ کے ناظم اعلیٰ علامہ ڈاکٹر راغب حسین نعیمی نے جمعۃ المبارک کے اجتماع سے خطاب میں کہا ہے کہ علامہ خادم حسین رضوی کی وفات دینی حلقوں کے لئے ایک عظیم نقصان ہے۔ علامہ خادم حسین رضوی کی دینی اور علمی خدمات ناقابل فراموش ہیں۔ جامعہ نعیمیہ کے اساتذہ وطلبہ، انتظامیہ اور نعیمین ایسوسی ایشن کے ذمہ داران، کارکنان مولانا خادم حسین رضوی کے اہل خانہ اور چاہنے والوں سے دلی تعزیت کا اظہار کرتے ہیں۔ صدر نیشنل مشائخ کونسل وسجادہ نشین آستانہ عالیہ گڑھی خواجہ غلام قطب الدین

فریدی، مولانا فضل الرحمٰن اوکاڑوی اور صاحبزادہ عثمان علی جلالی، صاحبزادہ غلام نصیر الدین چراغ ودیگر نے علامہ خادم حسین رضوی کے انتقال پر گہرے دکھ اور افسوس کا اظہار کرتے ہوئے کہا کہ اہل علم ایک عظیم شخصیت سے محروم ہوگئے۔ دریں اثناء مشائخ نے پیر عبدالمنان آف بھرچونڈی شریف اور پیر سیف اللہ خالد گیلانی کے انتقال پر بھی افسوس کا اظہار کیا ہے۔ سربراہ تنظیم غوثیہ مہتمم جامعہ فاضل شاہی حکیم مولانا محمد منشاء چشتی نے علامہ خادم حسین رضوی کے انتقال پر اظہار تعزیت کیا ہے۔ لاہور سے آن لائن کے مطابق وفاقی وزیر ریلوے شیخ رشید احمد نے اظہار افسوس کرتے ہوئے کہا ہے کہ مولانا خادم حسین رضوی کی اچانک وفات پر بہت دکھ ہوا۔ وہ ایک سچے عاشق رسول تھے۔ دوسری طرف علامہ خادم حسین رضوی کا اپنی موت سے متعلق ایک بیان سوشل میڈیا پر وائرل ہوگیا۔ ویڈیو میں خادم حسین رضوی نے کہا کہ ایک دن اعلان ہوگا کہ مولوی خادم مر گیا، تو دو ہی باتیں ہیں یا تو لوگ کہیں گے یہ اچھا بندہ تھا یا یہ برا بندہ تھا، درمیان میں تو کچھ نہیں ہوسکتا۔ آپ کہہ دیں گے کہ ٹھیک تھا مگر بہت سخت تھا۔ بچو آج ہمارے ساتھ کھڑے ہو جاؤ، بعد میں میرے جیسا بھی نہیں ملے گا۔



## درود ابراھیمی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا صَلَّیتَ عَلٰی ابرَاھِیمَ وَ عَلٰی اٰلِ اِبرَاھِیمَ اِنَّکَ حَمِیدٌ مَّجِید۔ اَللّٰھُمَّ بَارِک عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا بَارَکتَ عَلٰی اِبرَاھِیمَ وَ عَلٰی اٰلِ اِبرَاھِیمَ اِنَّکَ حَمِیدٌ مَّجِید

نوائے وقت۔۔۔۲۳نومبر۲۰۲۰ء۔۔۔سرراہے

# عاشق رسول صلی اللہ علیہ وسلم کا تاریخی جنازہ

## لاکھوں افراد شریک ہوئے

بے شک جو لوگ رسالت مآب صلی اللہ علیہ وسلم کی عظمت و حرمت اور ختم نبوت کے تحفظ کیلئے اپنی زندگیاں وقف کرتے ہیں، عوام کے دلوں میں ان کی محبت خود بخود بحکم الٰہی پیدا ہوتی ہے۔ مولانا خادم حسین رضوی بھی ایک سچے عاشق رسول تھے جنہوں نے ختم نبوت، عظمت رسول صلی اللہ علیہ وسلم اور اہلبیت و اصحابِ رسول رضی اللہ عنہم کی حرمت و عظمت کیلئے ساری زندگی بسر کی۔ ان کے جوش خطابت کے باوجود ان کا بیان سادہ اور آسان ہوتا تھا۔ ان کی تلخ نوائی اقبال کے بقول

؎ ہو حلقہ یاراں تو بریشم کی طرح نرم — رزم حق و باطل ہو تو فولاد ہے مومن

عکاس تھی۔ ان کی وفات کی خبر سن کر ملک بھر سے ان کے لاکھوں چاہنے والے ان کے جنازے میں شرکت کیلئے لاہور آئے اور ملکی تاریخ کے بڑے بڑے اجتماعات میں ایک اور ریکارڈ اجتماع کا اضافہ ہوا جو اس بات کا گواہ ہے کہ مسلمانان عالم اور خاص طور پر پاکستانی مسلمان اپنے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی شان میں کوئی گستاخی برداشت نہیں کر سکتے۔ یہی مشن علامہ صاحب مرحوم کا تھا جو انہوں نے دنیا کے سامنے پیش کیا۔ ان کے تاریخی جنازے سے ان سیکولر اور لادین نظریات رکھنے والے نام نہاد لبرلز پر لرزہ طاری ہے۔ انہیں بھی علم ہو گیا ہے کہ اس ملک میں اللہ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کے چاہنے والے پر امن ضرور ہیں، کمزور نہیں، وہ ہر بے دینی طاقت اور قوت کی راہ روکنے کی صلاحیت رکھتے ہیں۔ دعا ہے اللہ کریم مرحوم خادم حسین رضوی کی قبر کو نور سے بھر دے اور انہیں شفاعت رسول صلی اللہ علیہ وسلم نصیب فرمائے اور ان کے درجات بلند کرے۔ (آمین)

ادارہ نوائے وقت لاکھوں عاشقان رسول صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ مرحوم کے اہل خانہ کے غم میں برابر کا شریک ہے۔ اللہ کریم انہیں بھی صبر جمیل عطا فرمائے۔ (آمین ثم آمین)

(نوائے وقت ۔۔۔ ۲۰ نومبر ۲۰۲۰ء)

# علامہ خادم رضوی کی وفات عظیم نقصان

## مختلف شخصیات کا خراج عقیدت

لاہور، گوجرانوالہ (خصوصی نامہ نگار، سٹاف رپورٹر، نمائندہ خصوصی) تحریک لبیک پاکستان کے سربراہ علامہ خادم حسین رضوی کی نماز جنازہ کے موقع پر گفتگو کرتے ہوئے امیر جماعت اسلامی لاہور میاں ذکراللہ مجاہد نے کہا ہے کہ مرحوم علامہ محمد اقبال سے بھی گہری عقیدت اور وابستگی رکھتے تھے۔ علامہ خادم حسین رضوی کی زندگی حرمت رسول ﷺ کے تحفظ اور غلبہ دین کی جدوجہد میں گزری جو بڑے اعزاز کی بات ہے۔ جماعت اسلامی کی پوری قیادت مرحوم کی خدمات کو خراج تحسین پیش کرتی ہے۔ اس موقع پر رہنما جماعت اسلامی میاں مقصود احمد، صدر جے آئی یوتھ لاہور صہیب شریف سمیت دیگر رہنما بھی موجود تھے۔ جامعہ اشرفیہ لاہور کے مہتمم مولانا حافظ فضل الرحیم اشرفی، نائب مہتمم مولانا قاری ارشد عبید، مولانا احمد حسن اشرفی، حافظ اسعد عبید، حافظ اجود عبید، مولانا حافظ زبیر حسن، حافظ خالد حسن، پروفیسر مولانا یوسف خان، مولانا محمد اکرم کاشمیری، مولانا فہیم الحسن تھانوی اور مولانا مجیب الرحمٰن انقلابی نے تحریک لبیک کے سربراہ علامہ خادم حسین رضوی کی وفات پر اظہار تعزیت کرتے ہوئے کہا کہ علامہ خادم حسین رضوی کی تحفظ ناموس رسالت ﷺ کے لیے خدمات ناقابل فراموش ہیں ان کی وفات سے ملک ایک عاشق رسول ﷺ سے محروم ہو گیا جامعہ اشرفیہ لاہور میں مہتمم حضرت مولانا حافظ فضل الرحیم اشرفی نے علامہ خادم حسین رضوی کے لیے مغفرت کی دعا کرائی۔ انٹرنیشنل ختم نبوت موومنٹ کے مرکزی امیر مولانا ڈاکٹر سعید احمد عنایت اللہ، مرکزی سیکرٹری جنرل مولانا ڈاکٹر احمد علی سراج، نائب امیر مولانا حافظ ملک عبدالصمد، مولانا عبدالروف مکی، مولانا محمد الیاس چنیوٹی ایم پی اے، مولانا صاحبزادہ زاہد محمود قاسمی، معاون خصوصی امیر مرکزیہ مولانا محمد بن سعید، مولانا قاری محمد طیب عباسی، مولانا امداداللہ قاسمی، مولانا قاری شبیر احمد عثمانی، مولانا قاری محمد رفیق وجھوی اور مولانا غلام یاسین صدیقی نے تحریک لبیک کے سربراہ علامہ خادم حسین رضوی کی اچانک وفات پر اظہار تعزیت کرتے ہوئے کہا کہ مرحوم نے زندگی کی آخری سانس تک ختم نبوت کے محاذ پر پہرہ دیا۔ پیر محمد افضل قادری نے کہا علامہ خادم حسین رضوی کی وفات سے عالم اسلام کو شدید نقصان پہنچا ہے۔ جتنا

بھی افسوس کیا جائے کم ہے۔ گوجرانوالہ سے نمائندہ خصوصی کے مطابق تحریک لبیک کے مرکزی چیئر مین علامہ خادم حسین رضوی کے انتقال پر سنی اتحاد کونسل کے مرکزی چیئر مین صاحبزادہ حامد رضا، پیر سید محمد علی حسنین شاہ بخاری، پیر سید علی سجاد حیدر شاہ بخاری، مولانا محمد اکبر نقشبندی، الحاج سرفراز احمد تارڑ، مفتی غلام نبی جماعتی، صاحبزادہ محمد نعمان صدیقی، ودیگر نے اظہار تعزیت اور ان کی بلندی درجات کیلئے دعا کی ہے۔ لاہور سے سٹاف رپورٹر کے مطابق حضرت داتا گنج بخش علی ہجویری دربار کمیٹی کے سابق چیئر مین سیٹھ اختر سعید چشتی اور پی ٹی آئی آزاد کشمیر لاہور کے صدر فاروق آزاد نے کہا ہے کہ علامہ خادم حسین رضوی جرات اور بہادری کا نام تھا۔ اپنے ایک مشترکہ بیان میں انہوں نے کہا کہ پاکستان ایک بڑے عالم دین اور سچے عاشق رسول صلی اللہ علیہ وسلم سے محروم ہوگیا۔

☆---☆---☆

## فرمان امیر المجاہدین

جیل میں جب مجھ سے ملنے آئے اور معاملات طے کرنے چاہے تو میرا یہی جواب تھا۔۔۔ مر ہی جاؤں جو اس در سے جاؤں دو قدم“۔

ہمارے بارے میں یہ سوچنا بھی نہ کہ ہم سودا بازی کرینگے۔ اگر سودا بازی کرتے تو 6 ماہ جیل میں کیوں رہتا؟

ہم پہ سودا بازی کا الزام، فیض آباد دھرنے پر بھی لگا تو بتاؤ تمام تر تحقیقات کے باوجود وہ پیسہ لینا ثابت ہوا۔ ثابت تو تب ہو جب لیا ہوا۔ کوئی کلپ دکھاؤ دو کوئی آڈیو سنا دو۔ نہیں ثابت کر سکتے۔ ہم نے کبھی سودا بازی نہیں کی لہذا ذہن سے تمام تر شک وشبہات کو نکال دینا چاہیے۔

(نوائے وقت۔۔۔۲۲ نومبر ۲۰۲۰ء)

# علامہ خادم رضوی قلیل عرصہ میں شہرت یافتہ شخصیت بن گئے

لاہور (سید عدنان فاروق) تحریک لبیک پاکستان کے سربراہ علامہ خادم حسین رضوی قلیل عرصہ میں بین الاقوامی شہرت کی شخصیت بن گئے۔ ان کے جوش خطابت اور عشق مصطفےٰ ﷺ میں سخت موقف کے باعث انہیں دینی حلقوں میں منفرد حیثیت حاصل ہوئی۔ تاہم 2011ء میں غازی ممتاز قادری کی گرفتاری کے نتیجہ میں شروع ہونے والی تحریک سے ان کی عوامی سطح پر مقبولیت کا آغاز ہوا اور فیض آباد دھرنے کی وجہ سے دنیا میں پہچان پائی اور بین الاقوامی میڈیا کی زینت بھی بنے۔ علامہ خادم حسین رضوی محکمہ اوقاف میں نائب خطیب بھی رہے اور لاہور کی پیر مکی مسجد میں امام وخطیب کے فرائض بھی سرانجام دیئے۔ جبکہ جامعہ نظامیہ لاہور میں مدرس تھے۔ تحفظ ناموس رسالت کے پلیٹ فارم سے معروف دینی درسگاہ جامعہ نعیمیہ کے شہید ناظم اعلیٰ مفتی ڈاکٹر سرفراز نعیمی کی قیادت میں ڈنمارک میں گستاخانہ خاکوں کی اشاعت کے خلاف سڑکوں پر احتجاج کرتے دکھائی دیئے۔ ممتاز حسین قادری کی حراست پر رہائی کے لئے تین علماء کرام نے تحریک رہائی ممتاز حسین قادری کے نام سے تحریک چلائی۔ ان تین علماء کرام میں علامہ خادم حسین رضوی، پیر افضل قادری اور ڈاکٹر اشرف آصف جلالی تھے۔

ممتاز حسین قادری کے چہلم پر تحریک رہائی ممتاز حسین قادری تبدیل ہوکر تحریک لبیک یارسول اللہ ہوگئی۔ کچھ مہینے اکٹھے چلنے کے بعد علامہ خادم حسین رضوی، پیر افضل قادری اور ڈاکٹر اشرف آصف جلالی میں تحفظ ناموس رسالت کی تحریک کے متعلق فیصلوں کے معلامات پر اختلافات پیدا ہوگئے۔ ان اختلافات کی وجہ سے علامہ خادم حسین رضوی اور پیر افضل قادری ایک ہوگئے۔ جبکہ ڈاکٹر اشرف آصف جلالی نے اپنی الگ سے جدوجہد جاری رکھی۔

☆۔۔۔☆۔۔۔☆

(نوائے وقت۔۔۔۲۳نومبر ۲۰۲۰ء)

# علامہ خادم رضوی کی رسم قل، ہزاروں افراد کی شرکت، لبیک یارسول اللہ کے نعرے

لاہور (خصوصی نامہ نگار) تحریک لبیک پاکستان کے امیر مرحوم علامہ خادم حسین رضوی کے ایصال ثواب کے لیے حضرت علی بن عثمان الہجویری المعروف حضرت داتا گنج بخش رحمۃ اللہ علیہ کے دربار میں قرآن خوانی وختم قل شریف کا اجتماع منعقد ہوا جس میں جید علماء کرام، عقیدت مندوں اور مختلف شعبہ زندگی سے تعلق رکھنے ہزاروں افراد نے شرکت کی۔ اجتماع میں اندرون وبیرون ملک سے عقیدت مند بھی شریک ہوئے۔ اجتماع میں "لبیک لبیک یارسول اللہ" "تاجدار ختم نبوت زندہ باد زندہ باد" کے نعرے لگائے گئے۔ چیئرمین رویت ہلال کمیٹی وتنظیم المدارس اہلسنت پاکستان کے صدر مفتی منیب الرحمٰن، علامہ خادم حسین رضوی کے استاد شیخ الحدیث علامہ عبدالستار سعیدی، علامہ خادم حسین رضوی کے صاحبزادے حافظ سعد حسین رضوی، حافظ انس حسین رضوی، علامہ فاروق الحسن قادری، رکن سندھ اسمبلی مفتی قاسم فخری، رکن شوری امیر کراچی مفتی علامہ رضی حسینی، امیر کشمیر عبدالغفور سمیت دیگر جید علماء کرام نے شرکت کر کے خطابات کئے۔

اس موقع پر خطاب کرتے ہوئے مرحوم علامہ خادم حسین رضوی کے صاحبزادے مرکزی امیر تحریک لبیک پاکستان حافظ سعد حسین رضوی نے کہا کہ جہاں کارکنوں کا پسینہ گرے گا وہاں رہنماؤں کا خون گرے گا۔ ختم نبوت کی طرف آنے والے تیروں کو اپنے سینوں پر لیں گے۔ ناموس رسالت کی پہرہ داری کریں گے۔ زبان کٹوا سکتے ہیں ناموس رسالت صلی اللہ علیہ وسلم پر کوئی سودا نہیں کر سکتے۔ قائد کے پیغام پر کاربند رہیں گے۔

مفتی منیب الرحمٰن نے کہا کہ گواہی دیتا ہوں محافظِ ختم نبوت نے زندگی کی آخری سانس تک وفا کی، میں نے اپنی شعوری زندگی میں حسینیت کے نعرے لگانے والے دیکھے، تجوری بھرنے والے دیکھے لیکن میں شہادت دیتا ہوں خادم حسین رضوی کو دیکھا جس نے نوجوان نسل کو عشق مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم میں ڈال دیا۔ علامہ خادم حسین رضوی نے جو عشق کے شعلے جلائے ہیں وہ ان لوگوں کو بہا کر لے

جائیں گے جو علامہ خادم حسین رضوی کے انتقال پر خوش فہمی پر مبتلا ہیں، وہ ہاتھ ٹوٹ جائیں گے۔ خادم حسین رضوی کا چمن کھلا رہے گا۔ خادم حسین رضوی کی طرح ناموس رسالت پر پہرہ دیتے ہوئے مریں گے۔

علامہ عبدالستار سعیدی نے کہا کہ حضرت داتا گنج بخش رحمۃ اللہ علیہ کے سائے تلے یہ اجتماع مثالی ہے، جنازہ سچا عاشق رسول ہونے کی دلیل ہے، اللہ تعالی نے حضرت علامہ خادم حسین رضوی سے کام لینا تھا۔ جامعہ نظامیہ رضویہ سے ہزاروں علماء پیدا ہوئے ان میں کوئی خادم حسین رضوی پیدا نہیں ہوا۔ مجھے جن شاگردوں پر فخر ہیں ان اول میں علامہ خادم حسین رضوی ہیں۔ حافظ سعد حسین رضوی کی پیدائش پر علامہ خادم حسین رضوی نے ناموں پر رائے لی تو میں نے سعد نام رکھنے کا کہا مجھے معلوم نہیں تھا عظیم باپ کے بیٹے کو اتنی بڑی وراثت ملے گی۔ اب اس کو سنبھالنا تحریک لبیک کی ذمہ داری ہے۔ سید ظہیر الحسن بخاری نے کہا کہ ہم شعلوں پر چلنے والے ہیں، نہیں ڈرتے چند انگاروں سے، پارلیمنٹ میں بھی لبیک لبیک یارسول اللہ گونجے گا، آخری سانس تک امیر مجاہد کے مشن کے ساتھ رہیں گے۔ ہماری سب سے بڑی سعادت ہے کہ ہمیں حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے نام پر موت آجائے۔ امیر پختونخواہ شفیق امینی نے کہا کہ اپنی زندگی میں ایسا متقی پرہیزگار نہیں دیکھا۔ علامہ فاروق الحسن قادری نے کہا کہ علامہ خادم حسین کے جانے سے کسی گستاخ کو غلط فہمی نہیں ہونی چاہیے کہ ہمارا مشن کمزور ہوا ہے۔ مفتی علامہ رضا حسینی نے کہا کہ شوری نے اہلیت دیکھ کر جانشین مقرر کیا۔ علامہ صاحبزادہ عبدالمصطفےٰ ہزاروی نے کہا کہ ہمیں علامہ خادم حسین رضوی کے مشن کو آگے بڑھانا ہے۔ پیر سید سرور شاہ نے کہا کہ علامہ صاحب نے پوری زندگی عشق رسول میں گزاری، حافظ سعد حسین رضوی کے آنے سے ایک بار پھر کفر کے ایوان میں زلزلہ آگیا ہے۔ صاحبزادہ عنایت الحق امیر شمالی پنجاب نے کہا کہ ناموس رسالت کے معاملے پر اگر مگر نہیں ہوتی، بابا جی نے ثابت کیا جب بھی ناموس رسالت پر مسئلہ آیا تو اس معاملے پر اگر مگر سے کام نہیں لیا، تحفظ ناموس رسالت کا پرچم اٹھائے رکھا۔ امیر آزاد کشمیر عبدالغفور نے کہا کہ قائد کے مشن کو جاری رکھیں گے، بھارت میزائل سے اتنا خوفزدہ نہیں جتنا امیر المجاہدین کی تقاریر سے خوفزدہ تھا۔

امیر سندھ علامہ غوث بغدادی نے کہا کہ امیر مجاہد اللہ کے ولی تھے۔

اجتماع کے اختتام پر مرحوم کے درجات میں بلندی کے لئے دعا کی گئی۔

## بقیہ نمبر 1

رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی شمع جلائے رکھنے اور تحریک تحفظ ناموس رسول صلی اللہ علیہ وسلم کا حقیقی پہریدار بننے کی توفیق عطا فرمائے۔ ریاست، حکومت اور عوام کے لئے جنازے کا پیغام واضح ہے، پاکستان قریہ عشق محمد صلی اللہ علیہ وسلم تھا، ہے اور رہے گا، عشق رسول صلی اللہ علیہ وسلم اسلامیان پاکستان کی قوت، طاقت، سرمایہ حیات اور زاد آخرت ہے، کوئی شک میں نہ رہے۔

☆...☆...☆

## بقیہ نمبر 2

خادم رضوی ایسے حوالے دے کر ہی لوگوں کو غلامی رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی دعوت دیتے رہے، اُنہوں نے نوجوان نسل کو جو پیغام دیا ہے اُن کا مشن جاری رہے گا۔ شعیب بن عزیز یاد آ گئے کہ

؎ دوستی کا دعویٰ کیا، عاشقی سے کیا مطلب میں ترے فقیروں میں، میں ترے غلاموں میں

☆...☆...☆

## بقیہ نمبر 3

کر سلا سکتے ہیں۔ علامہ خادم حسین رضوی اس بے پایاں جذبے کا مضبوط ستون ہیں اور آسودۂ خاک ہو کر بھی بامقصد زندگی کی علامت بنے رہیں گے۔ یہ ارض وطن عاشقان و محبان رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی دھرتی ہے جس کے کلمہ گو باسی حرمتِ رسول صلی اللہ علیہ وسلم پر اپنی زندگیاں نچھاور کرنے کی سرشاری کے ساتھ بامقصد زندگی گزارنے کا عزم ٹھانے رکھیں گے۔ علامہ خادم حسین رضوی کا طرز حیات کسی کی آنکھ کو نہیں بھاتا تو یہ اس کا اپنا معاملہ ہے مگر علامہ صاحب ختم نبوت صلی اللہ علیہ وسلم پر آنچ نہ آنے دینے کا جو جذبہ ابھار گئے ہیں اسے سرد کرنا اب کسی کے بس کی بات نہیں اور یہی ان کیلئے توشۂ آخرت ہے...

؎ خدا رحمت کنند ایں عاشقانِ پاک طینت را

☆...☆...☆

بیادِ غوث صمدانی قطب ربانی حضرت شیخ سید عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ

کنزالایمان سوسائٹی کے زیراہتمام

آٹھویں سالانہ بسلسلہ بڑی گیارہویں شریف

# محفل نعت

7 مارچ 2013ء
بروز جمعرات بعد نماز مغرب

خواتین کے لئے پردہ کا اہتمام

**بمقام** اختر رضا لائبریری دہلی روڈ صدر لاہور کینٹ

یادگار اسلاف استاذ العلماء شیخ الحدیث
حضرت علامہ **حافظ خادم حسین رضوی** صاحب
امیر تحریک فدایانِ ختم نبوت پاکستان

**زیر صدارت**
قاری العصر حضرت علامہ
قاری غلام رسول صاحب
جامع تجوید القرآن لاہور

**تلاوت**
قاری شاہ محمد صاحب

**نقیب محفل**
محمد خرم نعیمی صاحب

**مہمان خصوصی**
جناب ممتاز احمد طاہر صاحب
چیف ایڈیٹر
روزنامہ "آفتاب" لاہور

مخدوم اہلسنت
علامہ مفتی محمد نعیم طاہر رضوی صاحب
بانی صدر کنزالایمان سوسائٹی

دعا ان شاء اللہ 11 بجے ہوگی

الحاج محبوب احمد ہمدانی، صاحبزادہ سید آصف علی ظہوری، محمد ظہیر سہروردی
عبدالرحمن نظامی، محمد عمران بٹ، محمد ذوالفقار قادری، نیاز احمد، محمد ارسلان

الداعیان الی الخیر

دارالاشاعت کنزالایمان سوسائٹی، دہلی روڈ لاہور کینٹ
0333-4284340, 0333-4286972, 0345-[illegible]260

# کنزالایمان کمپلیکس کی تعمیر

محمد نواز کھرل

کنزالایمان سوسائٹی ،فکر رضا کا پرچار کرنیوالی ایک فعال، متحرک اور موثر تنظیم ہے۔ 37 سالہ شاندار دینی، صحافتی اور علمی خدمات کا قابل فخر اثاثہ رکھنے والی اس تنظیم کا تنظیمی و تحریکی سفر تاریخ اہلسنت کا ایک جگمگاتا ہوا روشن و تاباں باب ہے۔ اگر ہم کنزالایمان سوسائٹی کے تنظیمی سفر پر طائرانہ نظر ڈالیں تو ہمیں پتا چلتا ہے کہ یہ تنظیم گزشتہ 29 سالوں سے باقاعدگی کیساتھ ایک نہایت دمکتا میگزین **"ماهنامه كنزالايمان"** شائع کر رہی ہے۔ اہم بات یہ ہے کہ اس میگزین کے اب تک 16 خصوصی نمبر بھی شائع ہو چکے ہیں۔ ان خصوصی اشاعتوں میں تحریک خلافت و ترکِ موالات نمبر، تحریک پاکستان نمبر، قائداعظم نمبر، تحفظِ ناموس رسالت نمبر، ختم نبوت نمبر، علامہ شاہ احمد نورانی نمبر، حکیم محمد موسیٰ امرتسری نمبر، ڈاکٹر محمد سرفراز نعیمی نمبر، داتا گنج بخش نمبر کو بے پناہ مقبولیت حاصل ہوئی۔

کنزالایمان سوسائٹی بیشمار دوسری علمی، فکری، روحانی اور تربیتی و اصلاحی سرگرمیوں کیساتھ ساتھ ہر سال تذکارِ رضا کا چراغاں کرنے کیلئے **"قومی امام احمد رضا کانفرنس"** کا بھی اہتمام کرتی ہے۔ یہ کانفرنس گزشتہ 29 سال سے تسلسل کیساتھ منعقد کی جارہی ہے۔ اسکے علاوہ کنزالایمان سوسائٹی مختلف مواقع پر زندگی بنانے اور سنوارنے والی کتابیں لاکھوں کی تعداد میں شائع کر کے وسیع پیمانے پر تقسیم کر چکی ہے۔ وقتاً فوقتاً اصلاحی پوسٹر اور پمفلٹس کی اشاعت کا سلسلہ بھی جاری رہتا ہے۔ کنزالایمان سوسائٹی کے زیر انتظام لاہور کینٹ کے علاقہ صدر بازار کے دہلی روڈ پر 19 اکتوبر 1984ء کے مبارک دن "اختر رضا لائبریری" کی بنیاد رکھی گئی۔ آج اس لائبریری کا شمار لاہور کی اہم لائبریریوں میں ہوتا ہے۔ کیونکہ اس لائبریری میں گزشتہ 36 سال کے تمام قومی اخبارات اور اہم رسائل و جرائد کی فائلیں موجود اور محفوظ ہیں۔ اس لائبریری کو ہر روز مقررہ وقت پر کھولا جاتا ہے۔

کنزالایمان سوسائٹی ہر سال اکتوبر کے مہینے میں سالانہ محفل نعت بھی منعقد کرتی ہے۔ جبکہ ہر انگریزی مہینے کے پہلے جمعۃ المبارک کو خواتین کیلئے درس قرآن کا اہتمام بھی کیا جاتا ہے۔ سوسائٹی کی طرف سے رمضان المبارک میں چھٹی کے دن نماز فجر کے بعد لاہور کی مختلف مساجد میں درسِ قرآن کے اجتماعات منعقد کئے جاتے ہیں ماہ صیام میں اجتماعی اعتکاف کا اہتمام، کنزالایمان سوسائٹی کی روشن روایت ہے۔

ربیع الاول کی آمد پر 29 صفرالمظفر کو عظیم الشان مشعل بردار جلوس نہایت تزک واحتشام کیساتھ نکالا جاتا ہے۔ شعبان اور رمضان میں خواتین اور اسکے علاوہ مرد حضرات کیلئے دورۂ قرآن کا اہتمام بھی سالہا سال سے کیا جارہا ہے۔

برادران اسلام! آپ کو "کنزالایمان سوسائٹی" کی کارکردگی اور سرگرمیوں سے آگاہ کرنے کے بعد اب ایک نہایت اہم اور انتہائی ضروری بات آپ کی خدمت میں پیش کی جارہی ہے ہمیں امید ہے کہ آپ کنزالایمان سوسائٹی کی اب تک کی مخلصانہ جدوجہد کے پس منظر کو ذہن میں رکھتے ہوئے گزارشات کو توجہ اور محبت سے پڑھیں گے۔

جناب والا! کنزالایمان سوسائٹی کا دفتر اور لائبریری کرائے کے چھوٹے چھوٹے کمروں پر مشتمل ہے۔ جبکہ ہر روز لائبریری میں آنیوالے تمام قومی اخبارات اور ہزاروں اہم ترین رسائل وجرائد کی فائلوں کی تعداد اور حجم اتنا زیادہ ہو چکا ہے کہ ان قیمتی ترین فائلوں کو لائبریری میں رکھنا ممکن نہیں رہا۔ اس لئے 36 سال کے اخبارات اور رسائل وجرائد کے اس ریکارڈ کو الگ سے سٹور کرائے پر لیکر محفوظ کر دیا گیا تھا۔ مسئلہ یہ تھا کہ مطلوبہ جگہ نہ ہونے کے وجہ سے اخبارات اور رسائل وجرائد کی ان فائلوں کو باقاعدہ ڈسپلے کر کے ان سے استفادہ کرنے کا انتظام نہیں ہو سکا تھا۔ جسکی وجہ سے اس قیمتی ریکارڈ کے ضائع ہونے کا اندیشہ تھا۔ اسکے علاوہ کنزالایمان سوسائٹی کو اپنی تقریبات، دینی اجتماعات اور تربیتی، اصلاحی اور روحانی پروگروموں کے انعقاد کیلئے مناسب جگہ کا مسئلہ ہر وقت درپیش رہتا تھا۔ ان تمام مسائل و مشکلات کے پیش نظر کنزالایمان سوسائٹی کے احباب نے قطعہ اراضی خرید کر وہاں پر "**کنزالایمان کمپلیکس**" تعمیر کرنے کا فیصلہ کیا۔ اس کثیر المقاصد کمپلیکس کی تفصیلات ذیل میں دی جارہی ہیں۔

مجدد دین وملت، عظیم البرکت، اعلیحضرت الشاہ امام احمد رضا خان فاضل بریلی علیہ الرحمہ کے شہرہ آفاق ترجمہ قرآن کے مبارک نام سے منسوب "**کنزالایمان کمپلیکس**" کی کثیر المنزلہ شاندار عمارت جدید عصری تقاضوں کے مطابق تعمیر کی جائے گی۔ دین مصطفیٰ کے فروغ اور تنظیمی وتبلیغی سرگرمیوں کو مربوط اور منظم انداز میں انجام دینے کیلئے یہ شاندار مرکز اہم کردار ادا کرے گا۔ جدید سہولیات سے آراستہ یہ کمپلیکس ہمارے دیرینہ خوابوں کی تعبیر ثابت ہوگا۔ اس سنٹر میں مندرجہ ذیل شعبہ جات قائم کئے جارہے ہیں۔

## مرکزی جامع مسجد عطاء المصطفیٰ غوثیہ رضویہ

"کنزالایمان کمپلیکس" چونکہ ایک مذہبی تنظیم کا مرکز ہے اسلئے اسکا سارا کام مسجد کے بغیر ادھورا ہوگا۔ لہذا ایک خوبصورت تاریخی مسجد تعمیر کی گئی ہے جو رہتی دنیا تک تعمیر میں حصہ لینے والوں کیلئے اجروثواب کا ذریعہ بنے

گی۔ اسی مسجد میں نمازوں کی ادائیگی کے ساتھ ساتھ دروس قرآن وحدیث اور دوسرے دینی، فکری، تربیتی اور روحانی اجتماعات کے انعقاد کا سلسلہ جاری ہے۔

## جامعہ کنزالایمان

''جامعہ کنزالایمان'' کا قیام عمل میں لایا گیا ہے جسکے زیر اہتمام حفظ وناظرہ کلاسز جاری ہیں۔

## دفاتر

کمپلیکس کا ایک حصہ کنزالایمان سوسائٹی کے دفاتر پر مشتمل ہے ان دفاتر کو جدید سہولیات سے آراستہ کیا جا رہا ہے۔ یہ دفاتر سوسائٹی کے تنظیمی امور کو بہتر طریقے سے سرانجام دینے میں معاون ثابت ہونگے۔ ان شاءاللہ عزوجل

## اختر رضا لائبریری

''کنزالایمان کمپلیکس'' کا اہم ترین حصہ اسکی شاندار اور وسیع لائبریری ہے۔ اسمیں شک نہیں کہ اہلسنت کے ہاں بڑے بڑے کتب خانے موجود ہیں لیکن عالمی سطح کی کوئی ایک لائبریری بھی ایسی نہیں جہاں دنیا بھر کے مصنفین ومؤلفین اور محققین کی جمع کتب تمام زبانوں کے حوالے سے موجود ہوں۔

''کنزالایمان کمپلیکس'' میں ''اختر رضا لائبریری'' کو جدید بنیادوں پر استوار کیا جا رہا ہے۔ لائبریری وسیع اور کشادہ ہال پر مشتمل ہے۔ جس میں آرام دہ اور پرسکون ماحول کیلئے انتظامات کئے جا رہے ہیں۔ ہماری بھرپور کوشش ہے کہ اہل خیر کے تعاون سے اس لائبریری میں دنیا بھر کی اہم ترین کتب کا ذخیرہ کیا جائے۔ لائبریری میں محققین کو تمام سہولتوں کی فراہمی یقینی بنانے کیلئے اقدامات کئے جا رہے ہیں۔

## ریسرچ سینٹر

''کنزالایمان کمپلیکس'' میں ایک ریسرچ سینٹر قائم کیا جا رہا ہے اس سینٹر میں 36 سال کے تمام قومی اخبارات اور رسائل وجرائد کی فائلیں ڈسپلے کی گئی ہیں اور مختلف دینی، سماجی، سیاسی اور دوسرے موضوعات پر تحقیق کا کام کرنے والوں کو اس ریکارڈ سے استفادہ کرنے کی سہولت فراہم کی گئی ہے۔ اس شعبہ میں چھوٹے بڑے ہر سائز کی جدید فوٹو کاپی، سکیننگ اور انٹرنیٹ کی سہولتوں کا بندوبست کیا جا رہا ہے۔

## سوشل میڈیا سنٹر

موجودہ دور میں سوشل میڈیا کی اہمیت وضرورت سے انکار ممکن نہیں۔ اس لئے ''کنزالایمان کمپلیکس'' میں سوشل میڈیا سنٹر کا قیام عمل میں لانے کیلئے اقدامات کئے جا رہے ہیں۔ اس سنٹر کے ذریعے سوشل میڈیا کے تمام ذرائع بروئے کار لاکر دینِ اسلام کی تبلیغ، اصلاح عقائد، تعمیر سیرت وکردار کا مشن تیز کیا جائے گا۔ اس سنٹر کے

ذریعے سوشل میڈیا پر اصلاحی ویڈیو کلپس اور تربیتی پوسٹیں اور اہم کتب کو اپ لوڈ کیا جائے گا۔ اسکے علاوہ اسلام کی حقانیت کو معترضین پر آشکار کرنے کیلئے تمام تر صلاحیتوں کو بروئے کار لایا جائے گا۔ ان شاء اللہ عزوجل

## دیگر شعبہ جات

''کنزالایمان کمپلیکس'' میں مندرجہ ذیل شعبہ جات کی تعمیر کا کام جاری ہے

### ☆ ہوسٹل برائے رہائشی طلباء

کنزالایمان سوسائٹی کے زیر انتظام ''جامعہ کنزالایمان'' میں بیرون شہر سے داخلہ لینے والے طلباء کیلئے ہوسٹل کی تعمیر کیجائے گی۔ جہاں مفت رہائش و کھانے پینے کی سہولیات کیساتھ طلباء توجہ و تندہی سے حصول علم کر سکیں گے۔

### ☆ اعلیحضرت فری ڈسپنسری

طلباء و اہل علاقہ کو علاج معالجہ کی بہترین سہولت مہیا کرنے کیلئے ڈسپنسری کا قیام عمل میں لارہا ہے جہاں میڈیکل سٹاف طلباء و اہل علاقہ کی بھرپور خدمت سرانجام دینگے۔

### ☆ واٹر فلٹریشن پلانٹ

صاف پینے کا پانی، ہر شخص کی ضرورت ہے اس سلسلے میں واٹر فلٹریشن پلانٹ کی تنصیب کر کے اہل علاقہ کو صاف پانی بلا معاوضہ مہیا کیا جائے گا۔

''کنزالایمان کمپلیکس'' میں مندرجہ بالا پروجیکٹ پر کام جاری ہے۔ کمپلیکس کی تعمیر کا تخمینہ دس کروڑ روپے ہے، یہ سب آپ کے دست تعاون سے ہی ممکن ہے۔ لہذا دل کھول کر اپنے اور اپنے مرحومین کے ایصال ثواب کیلئے اپنے عطیات سے مقدور بھر تعاون فرمائیں۔ تاکہ یہ عظیم الشان منصوبہ پایہ تکمیل تک پہنچ پائے۔

بذریعہ چیک و ڈرافٹ بنام ''کنزالایمان'' کا بنوا کر بھیجیں یا آن لائن

حبیب بینک لمیٹڈ، لاہور کینٹ پاکستان

اکاؤنٹ نمبر 0/25005005685710

ایزی پیسہ اکاؤنٹ 03004109371

محمد نعیم طاہر رضوی موبائل 00923334284340

بانی و صدر کنزالایمان سوسائٹی، دہلی روڈ، صدر، لاہور کینٹ۔ پاکستان

ماہنامہ

# کنزالایمان کے خصوصی شمارے

| نمبر شمار | نام شمارہ | صفحات | تاریخ اشاعت |
|---|---|---|---|
| 1 | تحریک خلافت وترک موالات نمبر | 112 | نومبر 1994ء |
| 2 | تحریک پاکستان نمبر | 264 | اگست 1995ء |
| 3 | پروفیسر ڈاکٹر آفتاب نقوی شہید نمبر | 40 | جنوری 1996ء |
| 4 | ختم نبوتﷺ نمبر | 112 | ستمبر 1997ء |
| 5 | قائداعظم نمبر | 160 | ستمبر 1998ء |
| 6 | حضرت سیدہ آمنہ نمبر | 80 | مئی 1999ء |
| 7 | چودھری حمایت علی شہید نمبر | 112 | دسمبر 1999ء |
| 8 | حکیم محمد موسیٰ امرتسری نمبر | 304 | جنوری 2001ء |
| 9 | قائد ملت علامہ شاہ احمد نورانی نمبر | 288 | فروری 2004ء |
| 10 | انٹرنیشنل سنی ڈائریکٹری نمبر | 480 | مارچ 2004ء |
| 11 | حضرت سید امیر شاہ گیلانی نمبر | 64 | جنوری 2005ء |
| 12 | غازی محمد اسحاق شہید نمبر | 64 | جون 2005ء |
| 13 | تحفظ ناموس رسالتﷺ نمبر | 520 | جون 2007ء |
| 14 | ڈاکٹر محمد سرفراز نعیمی شہید نمبر | 256 | جولائی 2009ء |
| 15 | ختم نبوت نمبر | 880 | دسمبر 2009ء |
| 16 | داتا گنج بخش نمبر | 482 | اپریل 2016ء |

# اختر رضا لائبریری

## زیر اہتمام

## کنز الایمان سوسائٹی (رجسٹرڈ) لاہور

یہاں پر ہر شعبہ ہائے زندگی سے متعلق مفید ترین کتب نیز سو سے زائد اخبارات اور رسائل و جرائد اور تقاریر و نعت خوانی اور درس قرآن و حدیث کے سی ڈیز، آڈیو و ویڈیو کیسٹس بلا معاوضہ دستیاب ہیں۔

**نوٹ:**

۱۹ اکتوبر ۱۹۸۹ء سے اب تک کے اخبارات اور رسائل و جرائد محفوظ ہیں

## اوقات کار

| | | |
|---|---|---|
| موسم گرما: | یکم اپریل تا ۳۰ ستمبر | روزانہ شام ۵ تا رات ۸ بجے |
| موسم سرما: | یکم اکتوبر تا ۳۱ مارچ | روزانہ شام ۴ تا رات ۷ بجے |

☆ اختر رضا لائبریری دہلی روڈ صدر لاہور کینٹ ☆

فون: 36680752 - 36681927

موبائل: 0333-4284340

# کنز الایمان سوسائٹی کی مطبوعات

| | | |
|---|---|---|
| 1:- | لمحہ فکریہ | عبدالخالق صدیقی |
| 2:- | وصایا قمریہ | خواجہ قمر الدین سیالوی |
| 3:- | چالیس احادیث مبارکہ | بشیر احمد ملک |
| 4:- | شاہ فہد کے نام خط | خواجہ حمید الدین سیالوی |
| 5:- | رہبر و رہنما | پروفیسر مسعود احمد |
| 6:- | تاثیر قرآن | طارق محمود بٹ |
| 7:- | علامہ شاہ احمد نورانی کا خصوصی انٹرویو | |
| 8:- | روزے کے فضائل و مسائل | محمد نعیم طاہر رضوی |
| 9:- | نماز مترجم | مولانا محمد شفیع اوکاڑوی |
| 10:- | محمد رسول اللہ ﷺ قرآن میں | علامہ ارشد القادری |
| 11:- | کنزالایمان سوسائٹی واختر رضا لائبریری ارباب فکر و نظر اور مشاہیر کی نظر میں | محمد نعیم طاہر رضوی |
| 12:- | کیا غائبانہ نماز جنازہ سنت نبوی ﷺ ہے؟ | مفتی محمد اشرف القادری |
| 13:- | حقوق والدین | اعلیٰ حضرت علیہ الرحمہ |
| 14:- | شب برأت کی حقیقت | ڈاکٹر محمد اشرف آصف جلالی |
| 15:- | سورۂ یٰسین مترجم | |
| 16:- | نور ظہور مصطفیٰ ﷺ | صاحبزادہ محمد محب اللہ نوری |
| 17:- | فقہ (المختصر) | مولانا محمد مدثر نعیمی |
| 18:- | آیات الٰہیہ | محمد نعیم طاہر رضوی |
| 19:- | نعت مصطفیٰ | حافظ محمد شعیب |
| 20:- | تفسیر سورہ یوسف | علامہ سید محمد نعیم الدین مرادآبادی |
| 21:- | تفسیر سورہ اعراف | علامہ سید محمد نعیم الدین مرادآبادی |
| 22:- | اربعین ختم نبوت | ڈاکٹر سید محمد سلطان شاہ |
| 23:- | خاک حجاز کے نگہبان | صلاح الدین محمود |
| 24:- | عید میلاد النبی ﷺ کا پہلا جلوس | محمد سعید بدر |
| 25:- | اسلامی معاشرت اور بندوں کے حقوق | امام احمد رضا |
| 26:- | فضائل درود و سلام | مولانا محمد سعید شبلی |

Sindh, nearly won a National Assembly seat, secured 2.2 million votes in the elections and ended up as the fifth largest party on the final chart.

The resulting political weight gave him clout, at least in perception of many, at the national level. However, his clout started waning in November 2018 when he crossed lines with powerful institutions in the country during a protest in Lahore and criticised judges and generals at the rally.

He was picked up by law enforcement agencies and languished in jail for the next six months. He was released in March 2019 after furnishing some written guarantees for good behaviour.

Though a wheelchair-bound man, Khadim Rizvi spent an eventful life, especially the last few years when he became a household name. Well versed in Persian and an avid reader, Maulana Rizvi was an orator par excellence who could fire passion of his audience.

"Everything was sudden about him; his rise and his fall. He came from nowhere to rise as the most charismatic and controversial radical Barelvi leader, and he is gone — all within five years," said Nadeem Farooq Paracha, a columnist at *Dawn*.

wa Inna Ilayhi Raji'un," APP quoted the premier as having said in a tweet.

Maulana Rizvi had cut off the federal capital — third time in the last five years — from the rest of the country when he led a protest rally last week against blasphemous caricatures published in France. He had earlier done it twice — in 2016 demanding hanging of blasphemy accused Aasia Bibi, and then in 2017 in defence of blasphemy law and had succeeded in securing resignation of then law minister Zahid Hamid, holding him responsible for conspiring a change in the wording of oath for public representatives.

Maulana Rizvi became a national figure when one of his followers, Mumtaz Qadri, assassinated Punjab governor Salman Taseer in January 2011. He led a movement for the release of Qadri, who was official bodyguard of the governor.

After Qadri's hanging in February 2016, Maulana Rizvi converted the movement into Tehreek-i-Labbaik Ya Rasool Allah for the protection of section 295C of the penal code and vowed to resist any attempt to change or abolish the law. However, he once again renamed and restructured the religious movement into a political party called Tehreek-i-Labbaik Pakistan just before the 2018 polls and contested the elections.

Maulana Rizvi shocked his critics when his party won two provincial assembly seats in

# Firebrand Cleric

## Khadim Rizvi dies

LAHORE: Khadim Hussain Rizvi, a firebrand right-wing preacher who shot to fearsome prominence on the national scene in the last five years, breathed his last on Thursday evening. He was 54.

Though he was reported to have had temperature for the last few days, the immediate cause of his death is not known. Some blamed it on Covid-19 while others held heart failure responsible for the death. However, neither family nor his party officially shared the cause of his death.

Khadim Rizvi's health situation deteriorated on Thursday afternoon and he was taken to Shaikh Zayed Hospital, where he was reportedly pronounced dead. His family, however, took him to a nearby private hospital, which confirmed his passing away.

Prime Minister Imran Khan expressed condolence over Maulana Rizvi's death.

## *PM offers condolences*

"On the passing of Maulana Khadim Hussain Rizvi my condolences go to his family. Inna lillahi

فرمانِ مصطفیٰ ﷺ جس نے اللہ جل شانہ کی رضا کیلئے مسجد بنائی اللہ رب العزت نے اس کیلئے جنت میں گھر بنایا



# جامع مسجد عطاءِ مصطفیٰ

# زیرِ تعمیر ہے

زیرِ نگرانی

مخدوم اہلسنت

حفظہ اللہ تعالیٰ

## محمد نعیم طاہر رضوی

## صدقہ جاریہ کا سنہری موقع

## اپنا حصہ ملائیں۔۔ جنت میں گھر بنائیں

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| سیمنٹ | ٹائلیں | کرش | سریا | ریت |
| اینٹیں | دروازے | کھڑکیاں | مزدوری | ماربل |

آپ سے اپیل کی جاتی ہے کہ اپنے مرحومین کے ایصالِ ثواب کیلئے بھرپور معاونت فرمائیں اللہ تعالیٰ آپ کو اجرِ عظیم عطا فرمائے

مومن پورہ روڈ احمد کنڈا والی گلی محلہ سردار پورہ حاجی پارک چونگی سٹاپ جی ٹی روڈ لاہور

منجانب: محمد خرم نعیمی ناظم اعلیٰ کنزالایمان سوسائٹی (رجسٹرڈ) لاہور کینٹ پاکستان

0321-8453464, 0333-4284340, 0345-4141250

